''اچھا اچھا سنو۔۔۔ ایک بات تو بتاتی جاؤ۔'' علی کی پکار وہ مڑی تو وہ بڑا ہی جھجک کر شرماتے ہوئے بولا۔

''وہ۔۔۔ پوچھنا یہ تھا کہ۔۔۔ تمہارا کوئی بوائے فرینڈ تو نہیں ہے نا؟''

''بوائے فرینڈ۔۔۔؟ نہیں تو!'' سوال نہ سمجھ آنے کے باوجود اس نے جواب دیا۔

''بس تو پھر ٹھیک ہے۔۔۔ میرا بھی نہیں ہے۔'' علی نے ذو معنی انداز میں اس کے چہرے پر نظریں جما کر مسکراتے ہوئے کہا تو وہ الجھ کر رہ گئی۔

☼ ☼ ☼

تجھے مجھ سے، مجھ کو تجھ سے، جو بہت ہی پیار ہوتا
نہ تجھے قرار ہوتا۔۔۔ نہ مجھے قرار ہوتا
ترا ہر مرض الجھتا میری جان ناتواں سے
جو تجھے زکام ہوتا تو مجھے بخار ہوتا
جو میں تجھ کو یاد کرتا تجھے چھینکنا بھی پڑتا
مرے ساتھ بھی یقیناً'' یہی بار بار ہوتا
کسی چوک میں لگائے کوئی چوڑیوں کا کھوکھا
ترے شہر میں بھی اپنا کوئی کاروبار ہوتا
غم و رنج عاشقانہ نہیں کیلکولیٹرانہ
اسے میں شمار کرتا جو نہ بے شمار ہوتا
وہاں زیر بحث آتے خط و خال و خوئے خوباں
غم عشق پر جو انور کوئی سیمینار ہوتا

ابا کے ابا مرحوم جس عمر میں مرنے سے ڈرنے لگے تھے عین اسی عمر میں ابا کا دل کسی پر مرنے کو بے طرح بے چین رہنے لگا تھا اور آج کل تو وہ یہ بات سوچ کر بھی افسردہ ہو جاتے کہ مجھ یتیم کا اس دنیا میں کوئی تو چوبیس گھنٹے خیال رکھنے والا ہو کوئی ہو جس سے وہ کبھی کبھار منہ کا ذائقہ بدلنے کو لڑ جھگڑ بھی لیا کریں اور پھر وہ انہیں منایا بھی کرے اور انہیں اس بات کا بھی قوی یقین تھا کہ اگر ان کی شب و روز کی محنت رنگ لے آئی اور وہ کسی کے سر کا تاج بن بھی گئے تو اس سے گھر میں چندا کے لیے بھی کوئی مسئلہ پیدا نہ ہو گا' ہاں چندا کی شادی کے بعد ملک میں ایک نیا مقروض لانے سے

انہیں کوئی نہیں روکے گا کہ نومولود کے آنے اور سخت گرمی کے جانے سے عام طور پر ہمارے ملک میں سکھ کا سانس لیا جاتا ہے۔

اپنے مستقبل کے انہی ارادوں کو عملی جامہ پہنانے کے لیے ابا دبے قدموں اپنے کمرے میں آئے چندا کے دیکھ لینے کے قومی امکانات کے تحت انداز ایسا تھا جیسے کچھ چرا کر کمرے میں لائے ہوں۔ اندر داخل ہو کر سب سے پہلے دروازے کو اندر سے بند کیا اور تنہا ہونے کے باوجود ادھر ادھر دیکھنے کے بعد تکیے کے غلاف کے اندر سے تہ شدہ اخبار نکال کر ایک مرتبہ پھر اس نمبر کو بغور دیکھا جس پر ریڈ پین سے دائرہ لگایا گیا تھا۔

ہاتھ میں پکڑے اخبار اور اس پر لکھے نمبر کو دیکھنے کے دوران بڑے اسٹائل سے ان کی اپنی مونچھوں کے ساتھ چھیڑ چھاڑ بھی جاری تھی۔ اتنے آرام اور پیار سے وہ ان پر ہاتھ پھیر رہے تھے جیسے عام طور پر کسی جانور کو اپنائیت کا احساس دلانے کے لیے سہلایا جاتا ہے۔ کچھ دیر یہی ان ڈور گیم جاری رکھنے کے بعد آخر کار انہوں نے نیلے رنگ کے مومی لفافے سے اپنا وہ موبائل فون نکالا جس میں ایک رات گاؤں کی تصویریں دیکھنے کے دوران ان کی آنکھ کیا لگی موبائل ہاتھ سے ایسا گرا کہ بالکل دونوں بھنوؤں کے درمیان ٹینس کی بال جتنا یادگاری تمغہ چھوڑ گیا۔ وہ دن تھا اور آج کا دن انہوں نے کبھی بھی اس حالت میں فون استعمال نہیں کیا تھا کہ وہ لیٹے ہوئے یا غنودگی کی حالت میں ہوں۔ ہمیشہ ہشاش بشاش ہو کر فون اس کے شاپر سے نکالتے۔

سو اب بھی کچھ دیر خیالوں اور تصورات میں چند منٹوں بعد ہونے والی گفتگو کو ترتیب دیا۔ یوں بھی ان کا ذاتی فلسفہ تھا کہ بے ترتیب گفتگو اور کپڑوں سے آئی بو کے ساتھ بندہ کبھی بھی نئی رشتے داری قائم نہیں کر سکتا۔

اور آخر کار جب تمام خیالات اور الفاظ پولنگ اسٹیشن میں لگی قطار کی طرح ترتیب وار نظر آئے تو انہوں نے نمبر ملایا۔ ان کا نمبر ملانے کا انداز بھی جہان سے منفرد اور نرالا تھا موبائل فون کو کسی شیر خوار بچے کی طرح ہاتھ میں لے کر اپنی آنکھوں کی متوازی سطح تک لاتے اور پھر دائیں ہاتھ کی وہ انگلی جس سے وہ اکثر دوسروں پر انگلی اٹھایا کرتے تھے اس سے ہر ایک نمبر کو یوں ہلکا سا دبا کر دائیں بائیں ہلاتے جیسے شیر خوار بچے کی تھوڑی پر انگلی رکھے اسے ہنسانے کی کوشش کر رہے ہوں حالانکہ بچے ہنسانے کے لیے ان کا حسب اوقات چہرہ ہی کافی تھا۔ اس کے برعکس چندا کا خیال تھا کہ ابا اپنی انگلی کو ربڑ تصور کرتے ہوئے موبائل سے نمبر مٹانے کی جدوجہد کرتے ہیں کوئی دیکھنے والا اگر ابا کا موبائل دیکھتا تو یقینا" چندا کے تجزیے پر یقین کرتا کہ اکثر نمبر کسی کسی جگہ سے اڑ چکے تھے۔

دوسری طرف علی جو رات دیر تک فیس بک پر ایکٹو رہنے اور گڈ نائٹ فرینڈز کا اسٹیٹس لکھنے کے تین تین گھنٹے بعد بھی آن لائن رہ کر کمنٹ کرنے اور جواب دینے کی بیماری میں بری طرح مبتلا تھا ابھی کچھ ہی دیر پہلے سویا تھا کہ سائیڈ ٹیبل پر رکھے موبائل پر ہوتی بیل پر پہلے تو بے خوابی کی دائمی مریضہ کی طرح یہاں وہاں کروٹیں بدلیں اور اس آس پر کہ شاید فون کرنے والا تھک ہار کر فون بند کر دے لیٹا ہی رہا مگر خلاف توقع ایسا نہ ہونے پر...

فون کرنے والے کو رات کے اس پہر ڈسٹرب کرنے پر دل ہی دل میں چند تمغے ارسال کرنے کے بعد اس نے خود پر سے کمبل ہٹایا اور کمپیوٹر کے بالکل سامنے رکھے فون کو جھپٹا اور نسوانی آواز میں بڑی ہی نزاکت سے بولا۔

"ہیلو... اس وقت کون؟"

ابا جو اتنی دیر تک بیل جانے اور فون ریسیو نہ ہونے کی وجہ سے اب بے زاریت کا شکار ہونے لگے تھے اور فون کی بیٹری ضائع ہونے پر منی بس میں بیٹھے مسافروں کی طرح پہلو بہ پہلو بدل رہے تھے ایک دم اس قدر خوب صورت آواز سننے پر حواس باختہ ہو کر ترتیب دیے گئے تمام الفاظ الیکشن میں جیتے ہوئے

امیدوار کے وعدوں کی طرح پل بھر میں بھول گئے۔

"او جی کون؟ علیشا.....؟"

"جی ہاں میں علیشا اور آپ؟"

"او جی میں..... آپ کا اپنا۔" ابا خواہ مخواہ ہی سترہ سالہ دلہن کی طرح شرمائے۔ ان کا انداز علی کو کچھ جانا پہچانا محسوس ہو رہا تھا یہی وجہ تھی کہ وہ بات کرنے کے ساتھ ساتھ بڑے ہی دھیان سے ان کی آواز بھی سن رہا تھا۔

"میرا اپنا.....؟ لیکن میرا اپنا تو صرف فیس بک اکاؤنٹ ہی ہے۔"

"او جی دراصل..... میرے پاس نا آپ کے لیے ایک خوشخبری ہے۔"

"خوشخبری؟ کیا آپ اسپتال کے لیبر روم سے بات کر رہے ہیں؟" وہ چونکا۔

"او نئیں جی، میں تے اپنے دل سے بات کر رہا ہوں..... دوستی کرنا چاہتا ہوں آپ سے۔" ڈرتے ڈرتے سابقہ تجربے کو ذہن میں رکھتے ہوئے ابا نے اپنے دل کی بات کی۔

"لیکن میں تو آج کل صرف دولت مند لوگوں کو ڈھونڈ رہی ہوں۔" علی نے براہ راست بات کی۔

"تلاشی کے لیے؟" ابا نے آنکھوں کو آخری حد تک سکیڑ کر ب کا نقطہ بنا ڈالا۔

"نہیں عیاشی کے لیے!"

"کیا مطلب؟" ابا نے ایک مرتبہ فون کو دیکھا اور پھر بات کی۔

"نہیں میرا مطلب ہے کہ بھائی کی جان بچانی ہے' عیاشی تھوڑی کرنی ہے میں نے۔"

ناک کے رستے زوردار طریقے سے سانس اوپر کھینچتے ہوئے علی نے ظاہر کیا کہ جیسے وہ رو رہا ہے اور نوجوان لڑکیوں کی آنکھوں میں آنسو دیکھ کر تو بڑے بڑوں کا دل ہمدردی میں پچھا جاتا یہ تو پھر اپنی عمر کے حوالے سے احساس کمتری کا شکار ابا تھے جن کا بس نہیں چل رہا تھا کہ وہ کسی طرح اس لڑکی کے آنسو اپنے ہلکے بڑھے ہوئے ناخنوں میں سمولیں۔ منہ تو ان کا خود کار جذبات کے نظام کے تحت یوں بھی رونے جیسا ہو گیا تھا۔

"نہ رو دو سوہنیو' بس مجھ سے دوستی کر لو' پائی کی جان وی بچ جائے گی اور میری وی۔"

"آپ کی جان.....؟ کیوں آپ کو یرقان ہو گیا ہے؟" علی نے ان کے سامنے نہ ہونے کا فائدہ اٹھاتے ہوئے ایک مکا ہوا میں رسید کیا۔ آج اسے حقیقتاً" اندازہ ہو رہا تھا کہ ہاتھ منہ دھو کر پیچھے پڑ جانے والے مردوں کے رویے سے لڑکیوں کے دل پر کیا گزرتی ہو گی۔

"او یرقان نئیں..... پر میرا دل ضرور آپ کے لیے ہلکان تے پریشان ہو گیا ہے۔"

"تو پھر دیر کس بات کی۔" علی نے کبھی سوچا بھی نہیں تھا کہ کبھی رات کے اس پہر وہ کسی مرد سے فون ٹاک کر رہا ہو گا۔

”بس آپ کی نکی جئی ہاں کی۔“ ابا نے چشم تصور سے خود کو علیشا کے کان سے لگے موبائل فون کی جگہ پایا تو اپنے آپ میں ہی سمٹ کر سکڑ سے گئے کہ یہی اب ان کی عمر کا تقاضا بھی تھا۔

”تو بس آپ میری طرف سے ہاں ہی سمجھیں۔“

”تے فیر دوستی پکی؟“ ابا نے بائیں ہاتھ کی پشت سے خوشی کے آنسو پونچھے اور پھر اپنی دکھ سکھ کی ساتھی مونچھوں کو انگشت شہادت پر بٹھا کر جھولا جھلایا۔

”پہلے قلمی دوستی تو کرلیں باقی باتیں بعد میں طے کریں گے۔“

”قلمی دوستیں؟“ ابا کے لیے یہ اصطلاح بالکل نئی تھی۔

”کیا اس میں دوست کے ساتھ مل کر قلمیں لگانی پڑتی ہیں؟“ ابا کے معصومانہ سوال پر علی نے ناگواری سے منہ بسورا۔

”جی نہیں، صرف میرے نام کے زیادہ سے زیادہ چیک لکھنے پڑتے ہیں۔“

”تہور کوئی طریقہ شریقہ نئیں ہو سکتا؟“ یہی وہ بات تھی جو علی کے ذہن میں خوشیوں کے باجے بجا گئی، لیکن بظاہر ناراضگی سے بولا۔

”بھائی کی جان بچانے کے لیے پیسے نہیں تو کیا بتاشے مانگوں لوگوں سے؟“

”معاف کرنا جی... قسمے میرا یہ مطبل نئیں تھا۔“ اپنے سے ڈبل عمر کے مرد سے شادی کرنے کا ایک کھلم کھلا فائدہ تو یہ ضرور ہوتا ہے کہ وہ دیگ کی کھرچن کی طرح ہمیشہ پیچھے لگے رہتے ہیں اور اس پر بھی خوش ہو کر خود کو دنیا کا خوش نصیب ترین انسان سمجھتے ہیں۔ بیگم کی نہ ناراضی برداشت کرتے ہیں نہ آوارگی... ہر صورت صلح کا پرچم بلند رکھتے ہیں ناراضی کی صورت میں بیگم سے اور آوارگی کی صورت میں بیگم کے متاثرین سے۔

راحت فتح علی خان کو اپنی عمر کے تمام مردوں کے حقوق کا علمبردار قرار دیتے ہیں۔ اس لیے نہیں کہ اس کے ہم عمر ہیں بلکہ اس لیے کہ اس نے ”دل تو بچہ ہے جی“ گا کر ان کے دل کے بقایا تین وال میں سے ایک میں گھر کر لیا ہے۔ باقی ایک پر بیگم کا اور آخری وال پر ان تمام کا قبضہ تھا جو بیگم بن جانے سے بال بال بچ گئی تھیں۔

”تو پھر کیا مطلب تھا؟“

”مطبل تے جو سوتھا سو تھا، پر میں پیسے بھیج دوں گا۔“ کچھ پانے کے لیے ابا کچھ کھونے پر تیار نظر آئے تھے۔

”چلیں، دیکھتے ہیں اگر ایسا ہوا تو....“

”بس جی فیر آپ مجھے دیکھنا تے میں آپ کو۔“ ابا نے خوش کن خیالات کے زیر اثر کہا۔

”میں انتظار کروں گی۔“ علی نے منہ چڑاتے ہوئے، مگر بے حد لگاوٹ سے کہا تو ابا خود کو اڑتا ہوا محسوس کرنے لگے۔

”مجھے دیکھنے کا؟“

”نہیں پیسوں کے پہنچنے کا۔“ خود پر مزید جبر نہ کرنے کے خیال سے علی نے ان کا جواب سنے بغیر فون پٹخا اور اپنی کامیاب کوشش پر ہوا میں یاہو کا نعرہ بلند کر دیا۔

”توبہ... اب آیا نا اونٹ پہاڑ کے نیچے۔“ موبائل اوپر اچھال کر کیچ کرتے ہوئے وہ مسکرایا۔ اور خود سے ہی بولا۔

”ویسے کتنے چیکو ہوتے ہیں نا یہ مرد۔“

بات کرنے کے دوران ہی آئینے پر اچانک نظر پڑتے ہی آنکھیں خود آپ سے چار ہوئیں تو یاد آیا کہ کچھ بھی ہو، لیکن وہ خود بھی تو ایک مرد ہے۔ اس لیے اجتماعی رائے قائم کرنا ہرگز ٹھیک نہیں ہوگا۔ جب ہی کھسیاتے ہوئے شرمندگی سے بولا۔

”میرا مطلب ہے کہ کوئی کوئی مرد اتنے چیکو، لفنٹر اور ٹھرکی ہوتے ہیں ورنہ باقی تو سب بہت ہی اچھے ہوتے ہیں۔“

(باقی آئندہ ماہ ملاحظہ فرمائیں)

✲ ✲

فاخرہ گل

# خلا سالا اور اوپر والا

چوتھی قسط

ابا اپنے بیڈ پر جانے کب سے ٹیک لگائے بیٹھے تھے۔ ایسا لگتا گویا بیٹھے نہیں ہوئے بلکہ کسی نے انھیں اٹھا کر بس رکھ دیا ہے اور جب سے رکھا ہے تب سے وہ بڑی ایمان داری کے ساتھ وہیں رکھے ہوئے ہیں۔ دیکھنے میں ان پر کسی مہمان خصوصی کا گمان ہوتا تھا جسے سیکڑوں کے مجمع کے عین سامنے محض دس فٹ اونچائی کے اسٹیج پر بٹھا کر تھوک کے حساب سے تقاریر کی جارہی ہوں اور وہ۔۔۔ اظہار بھی مشکل ہے۔۔۔ کچھ کہہ بھی نہیں سکتے مجبور ہیں اف اللہ۔۔۔ چپ رہ بھی نہیں سکتے کی تفسیر بنے بت بن گئے ہوں۔۔۔ اسی دوران چندا بڑے خوش گوار موڈ میں ان کے کمرے میں داخل تو ہوئی مگر ان کی پریشانی نے اسے بھی پریشان کر ڈالا۔

"کیا ہوا ابا؟ آپ کی طبیعت نہیں ہے ٹھیک؟" چندا کی آواز انھیں خیالات سے ہٹا کر حقیقی دنیا میں واپس کھینچ لائی تھی۔ سو چونکے تو ضرور لیکن چندا کو وجہ نہ تو بتانے والی تھی اور نہ ہی انہوں نے بتائی۔

"او نہیں پتری۔۔۔ بس ذرا ایویں ای۔"

"پر ابا مجھے تو لگتا ہے آپ ہیں بیمار۔" ٹیلی فون کے الارم کی طرح اب وہ شاید چپ نہ رہنے کا سوچ چکی تھی۔

"نہیں۔۔۔ نہیں۔۔۔ میں نے کیا تے ہے کہ میں ٹھیک ہوں۔ پریشان نہ ہو۔۔۔ اور بس چھوڑ دے۔"

"ہائے ابا۔۔۔ نہ چھوڑ کر جانا مجھے۔۔۔ ابھی تو میرے نام نہیں ہوئی ترینیں۔۔۔ ابھی تو مجھے پتا ہی نہیں بینک میں رکھے زیور اور روپیوں کا۔۔۔ ابھی نہ جانا مجھے چھوڑ کر ابا۔۔۔ ابھی تو مجھے بڑی ضرورت ہے آپ کی۔۔۔" لمبا سا سانس لینے کو رکتی ہے اور پھر جملہ پورا کرتی ہے۔ "چیزوں کی۔۔۔"

بیٹھے بٹھائے چندا با آواز بلند رونے لگتی ہے اور اس کا یوں بغیر پیشگی اطلاع کے رونے سے خود ابا بھی گھبرا سے گئے تھے۔ سو فوراً "سیدھے ہو کر بیٹھے اور بڑے جلالی انداز میں اسے دیکھا۔

"چپ کر۔۔۔ میں کہتا ہوں واز بند کرا اپنی۔" ابا کی گرج چمک میں بھی بڑا دم تھا۔ چندا سہم کر تو فوراً چپ ہو چکی تھی۔

"او شکر کر۔۔۔ گورنمنٹ کو تیرے رونے کا پتا نہیں چل گیا۔"

"ورنہ۔۔۔؟"

"ورنہ وہ تیرے آنسوؤں پر بھی ٹیکس لے لیتی۔"

"لیکن ہوا کیا تھا آپ کو؟ جو یوں ایک دم اچانک چپ چاپ بیٹھے تھے کسی جعلی عامل کی طرح۔" چندا سے یہ گتھی سلجھائے نہ سلجھ رہی تھی اور اسی بات نے اسے گھبراہٹ میں مبتلا کر دیا تھا۔

"او پتری۔۔۔ دراصل کش روپیوں کی ضرورت پڑ گئی تھی۔"

"روپیوں کی ضرورت۔۔۔ اور آپ کو۔۔۔" اگر ابا اس وقت دن کو رات کہتے تو اس کے لیے ایک عام سی معمول کی بات ہوتی "لیکن روپیوں کی ضرورت اور وہ بھی ابا جیسے بندے کو۔۔۔ یہ امر خاصا حیران کن تھا اور اس پر تصدیق کی مہر لگائی۔ انھوں نے دھیرے دھیرے گردن ہلائی۔



"لیکن آپ بھی تو کہتے تھے ناکہ نہیں خرچ کرنے چاہییں روپے۔"

"او یہ سب ٹھیک ہے' پر میں اپنی رائے بھی تے کپڑوں کی طرح بدلتا ہوں نا۔" ابا نے کھسیا کر جواب دیا۔

"یعنی کبھی نہیں بدلتے؟"

"نہیں نہیں زادہ شیار بننے کی ضرورت نہیں میرے سامنے۔" ابا کی بات پر چندا نے ناراضی کا اظہار کرنے کے لیے منہ پھلا لیا تھا۔ اور ابا جیسے بھی تھے لیکن چندا آخر ان کی اکلوتی بیٹی تھی جس کی ناراضی برداشت کرنا ان کے لیے ایسا ہی تھا جیسا جہاز سے چھلانگ لگانا یعنی ناممکن!

"اب کیوں سکے خربوزے جیسا منہ بنا کر بیٹھ گئی ہے؟"

"میری بھلا کیا غلطی تھی؟ آپ ہو گئے ہیں اتنے پرانے تو میں سمجھی شاید آگیا ہے آخری وقت۔۔۔ اور

ناولٹ



باتیں بھی روپوں کی۔"

باقی ساری باتیں تو ایک طرف لیکن ابا کا دھیان لفظ "پرانے" سے تو آگے گیا ہی نہیں "پرانا؟ میں پرانا ہوگیا ہوں؟ او کیوں میرے اوپر کیا جالے لگ گئے ہیں؟"

"نہیں ابا در اصل۔" ابا کے چہرے کے نقوش کے ساتھ یہ دردناک تاثرات دیکھ کر اسے یوں لگا جیسے کسی نے گرما گرم بریانی پر ٹھنڈا ٹھنڈا اسکوڈ ڈال دیا ہو۔ جب ہی وضاحت کرنا تو چاہی لیکن ابا سننے کے موڈ میں کم اور سنانے کے موڈ میں زیادہ پائے گئے جب ہی تو کیسی غریب نادہندہ کی بجلی کی طرح فوراً" اس کی بات کاٹ دی۔

"تجھے کیا پتا' لڑکیاں تو اب بھی مجھے دیکھنے اور میری واز سننے کی خاص کرتی ہیں۔"

"جی جی' وہ دیکھنا چاہتی ہوں گی نا کہ ہوتے تھے کیسے پرانے زمانوں کے انسان۔"

"او نئیں۔" پرجوش انداز میں ابا نے ٹانگیں سمیٹ کر آلتی پالتی ماری۔ شدت جذبات سے ان کا چہرہ ایسا لال سرخ دکھائی دیتا تھا کہ لگتا سوتے میں پشتو فلم کا گانا دیکھ لیا ہو۔

"لڑکیاں تیرے ابا سے دوستی کرنا چاہتی ہیں۔" اس ہچکولے کھاتے انکشاف سے ابا کا خیال تھا کہ چندا حیران رہ جائے گی مگر وہ پریشان ہو گئی۔ بڑی رحم بھری نظر ابا پر ڈالی اور گہری سانس لے کر یقیناً" دل ہی دل میں ان لڑکیوں کو داد دے کر بولی۔

"ہاں تو کرلیں نا دوستی' پچھتائیں گی۔"

"اچھا میری بات تے سن۔"

اکتا کر کمرے سے نکلتی چندا کو ابا نے آواز دے کر روکا تو وہ پھر سے پلٹی۔

"چل ایسا کر' غصہ تھوک دے تے آج فیر گوشت پکالے۔"

"آج پھر؟ پہلے پکایا تھا کب؟" چندا نے انہیں حاتم طائی کی قبر پر ٹانگ مارنے سے بال بال بچایا۔

"یاد نہیں رہا' چار مہینے پہلے کمیٹی کے بیٹے نے عقیقہ کا گوشت دیا تھا تے پکایا نئیں تھا؟"

"یاد ہے ابا یاد ہے۔" چندا بے زاریت سے بولی۔

"یاد ہے تے فیر جو باقی بچا تھا ناں اج فیر پکالے۔ عیش کر میری چڑی' تیرا ابا ابھی زندہ ہے۔" چندا بغیر کچھ کہے ان کی حالت پر دل ہی دل میں کڑھتی کمرے سے نکل گئی تو وہ ایک بار پھر خود سے ہم کلام ہوئے۔

"عیش کر میری چڑی تو۔ اور میں بھی اپنے عیش کا بندوبست کروں۔" فون پر پیسے بھیجنے کی جو شرط رکھی گئی تھی وہ ابا کی سوچوں کے گئی دورا آرہی تھی۔

☼ ☼ ☼

لفٹی کے جی بے لی تھی دن لفٹی بنتی جاتی ہے
ہر محبوبہ بالکل انجی بے بے بنتی جاتی ہے
تل پہ لٹو ہونے والے رہ رہ کر پچھتاتے ہیں
چھیل چھبیلی بلو' باگڑ بلی بنتی جاتی ہے

خالہ اپنے کمرے میں ڈریسنگ ٹیبل کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر خود کو مختلف زاویوں اور کئی دوسروں کی نظروں سے دیکھ رہی تھیں۔ کبھی انہیں اپنا سراپا بڑی آپا جیسا لگتا تو کبھی جسامت جن قامت لگنے لگتی۔ کمرے میں گونجتا تیز میوزک تھا تو انجوائے منٹ کے لیے لیکن اس وقت انہیں وہ بھی برا لگنے لگا تھا۔

"ایک دو جگہ سے اگر میں چہرے کی سرجری کروانے کا سوچ بھی لوں مگر ان ری ایکٹرسز کو دیکھ کر ہی ڈر لگ جاتا ہے جو بے چاریاں سرجری کے بعد کھل کر قہقہہ لگانے سے بھی ڈرتی ہیں۔ صرف دل سے مسکرا ہی دیں تو بلوچستان کی زمینوں میں پڑنے والی دراڑوں کی یاد دلا دیتی ہیں۔ ہاں اگر رسمی مسکراہٹ ہو تو ان جیسا اور کوئی نہیں۔" خالہ کی خود کلامیاں جاری تھیں کہ کھلے ہوئے دروازے سے انہیں آئینے کے سامنے کھڑا دیکھ کر ضمیر بھائی اندر چلے آئے اور اپنے تئیں شرارت سے بولے۔

"سنا ہے کہ جھریوں کا جلسہ ہو رہا ہے۔"

"جھریوں کا جلسہ ہو رہا ہے تو چاچا تو کو بھی بھیجو۔"



خالہ نے بھی انہی کی طرح مسکراتے ہوئے کہا۔ "خالہ میں نے چھریاں نہیں جھریاں کہا ہے۔"

"ہاں تو میں بھی تو چھریاں ہی کہہ رہی ہوں نا۔ میں نے کب جھریاں کہا؟"

"اچھا جی' چلیں جو آپ کی مرضی۔" ضمیر بھائی کندھے اچکاتے ہوئے باہر جانے کو مڑے۔ ویسے بھی خالہ کے ساتھ زیادہ وقت گزارنا کوئی آسان بات نہیں تھی۔

"تم نے جانا ہے ضمیر تو جاؤ۔ بھلا میں کیوں چلوں؟"

"اس لیے خالہ کہ اب آپ کے تو چل چلاؤ کا وقت آگیا ہے۔" وہ ہنوز مذاق کے موڈ میں تھے۔

"تم کتنے اچھے ہو ضمیر۔ بھلا پلاؤ کا وقت آگیا ہے تو پہلے بتاتے۔ کیا دم پر لگا کر آئے ہو؟"

"جی ہاں۔ اور اگر اب ایک منٹ بھی رکا تو نکل جائے گا۔" ضمیر بھائی نے لفظوں کو چباتے ہوئے چڑ کر کہا۔ مگر وہ خالہ ہی کیا جو بات کا وہی مطلب سمجھیں جو کہنے والے کا ارادہ ہو۔ سو فوراً" منہ پر ہاتھ رکھتے ہوئے بولیں۔

"آ۔ کیا نکل جائے گا؟"

"دم۔" ضمیر بھائی نے چیخ کر کہا اور لحہ بھر مزید رکنے کا رسک لیے بغیر باہر چلے گئے۔ خالہ نے بھی گردن جھٹکی اور پھر سے آئینے کی طرف رخ موڑا۔

"مجال ہے جو ضمیر بھی کبھی چھری تلے دم لے' ویسے علی کچھ پیسے جمع کرلے تو میں بھی اپنی فزیکس پر کچھ خرچ کروں۔"

☼ ☼ ☼

سرسری ذکر کیا تھا عشق میں مرجائے گا
اب اسے ضد ہے کہ تم مر کے دکھاؤ ہم کو

ابا نے فون پر ہر بات کرتے ہوئے یقیناً" یہ نہیں سوچا تھا کہ انہیں پہلے قدم پر ہی اپنی محبت کی قیمت ادا کرنی پڑ جائے گی تب ہی تو پاؤں پھیلاتے ہوئے چادر کیا چار دیواری تک کا دھیان نہ رہا۔ اور اب روپوں کے ہاتھ سے جانے کا سوچ سوچ کر ذہن و دل میں سوگ طاری تھا۔ سو اب بھی ذہن میں وہی سوچ لیے ادھر سے ادھر ننگے پاؤں چہل قدمی میں مصروف تھے۔ رہا سوال جوتوں کا تو انہیں ابا نے دیوار کے بالکل ساتھ کارپٹ کے اوپر پلاسٹک بچھا کر رکھ چھوڑا تھا۔ اور پھر ان جوتوں کے اوپر ایک رومال بھی ڈال دیا تھا۔ کارپٹ کے اوپر پلاسٹک کا ٹکڑا اس لیے کہ جوتوں کے رکھنے سے کارپٹ گندا نہ ہو اور جوتوں کے اوپر ننھا سا رومال اس لیے کہ ان پر کسی قسم کی گرد نہ پڑے۔

"کش سمجھ نئیں آرہا کروں تے کیا کروں۔ ویسے کڑی لگتی تے چنگی ہے' اور فیر میری تے خیر ہے چلو چندا کو ایک جوان ماں کا پیار مل جائے گا۔" کچھ دیر سوچنے سمجھنے کے بعد آخر کار وہ ایک نتیجے پر پہنچ چکے تھے۔ اور پھر وہ وقت بھی آگیا جب کہ وہ دھڑکتے دل کے ساتھ گہری سانسیں لے کر اپنا ذہنی توازن بحال رکھتے ہوئے الماری کے عین سامنے جا پہنچے۔

"چل دمی رانی' تیری خاطر تیری ہونے والی ماں کو پورے اک سو اکیاون روپے کا چیک کٹ دیتا ہوں۔" انہوں نے الماری کھولی تو ایک بار پھر آبا و اجداد کی یاد آگئی۔

"میرے دادے شادے ٹھیک ہی کہتے تھے کہ کش لینے کے لیے کش دینا پڑتا ہے۔ بالکل ایسے ہی جیسے دودھ لینے کے لیے پہلے اسے دیگچی دینی پڑتی ہے بھیک لینے کے لیے پہلے دعا دینی پڑتی ہے پر چلو خیر ہے۔"

ابا کے چہرے پر افسوس کے ایسے تاثرات تھے کہ انہیں رنگین چشمہ پہن کر بھی دیکھا جاتا تو زبردستی بلیک اینڈ وائٹ ہی نظر آتے۔ سو بڑے ہی مدھم طریقے سے انہوں نے الماری کے دونوں پٹ کھولے اور یوں اندر دیکھا جیسے محبت سے گلی میں عین اس وقت جھانک رہے ہوں جب کالج کی لڑکیاں صبح تروتازہ ہو کر گھروں سے نکل رہی ہوں۔ سامنے بنی تجوری کو کھول کر اس کے اندر سے کپڑے میں لپٹی کوئی چیز لا کر بیڈ پر بیٹھے اور چند لمحے اس یوں پیار سے دیکھا جیسے سامنے کوئی گھونگھٹ اٹھنے جانے کا منتظر

ہو۔ اور پھر انہی جذبات سے اس پر سے کپڑا ہٹایا۔ اندر اخبار زرد صحافت کا رنگ اپنائے زرد پڑ چکی تھی اخبار کی اندر لکڑی کا ایک مربع شکل کا ڈبا تھا جسے موم جامہ میں لپیٹا گیا تھا سو اس کے سمیت جب ابا نے ڈبا کھولا تو وہ ہمارے سرکاری خزانے کی طرح بالکل خالی ابا کا منہ چڑا رہا تھا۔

اور یہ اتنا غیر متوقع تھا کہ ابا کے رہے سہے اوسان بھی خطا تو جو ہوئے سو ہوئے چہرے پر بھی ہوائیاں اُڑنے لگیں۔

''اوے ایہہ کی ہو گیا۔ میں تے لٹ گیا' تباہ ہو گیا' برباد ہو گیا۔''

ابا کا چہرہ ایک دم لگتا تھا جسے ان کا ہاتھ دروازے میں آ گیا ہو فوراً دہائیاں دیتے کمرے سے نکلنے ہی لگے تھے کہ کچھ یاد آنے پر پھر واپس مڑے اور لکڑی کے ڈبے کو موم جامہ میں اسی طرح میں پھر اخبار میں اور پھر کپڑے میں لپیٹ کر دوبارہ لا کر رکھا اور ایک بار پھر کرلانے کا سلسلہ وہیں سے جوڑا جہاں سے ٹوٹا تھا۔ اور بڑے روہانسے کرب ان اور درد ملے انداز میں گویا ہوئے۔

او میں تے ایویں ایویں ایویں ایویں لٹ گیا
او میں تے ایویں ایویں ایویں ایویں لٹ گیا

اب ان کی آواز سن کر یہ فیصلہ کرنا نہایت مشکل تھا کہ وہ اس وقت روتے ہوئے گانا گا رہے ہیں یا گانا گاتے ہوئے رو رہے ہیں۔ البتہ جو بھی تھا اس سب سے قطع نظر ان کے ایویں ایویں لٹ جانے کی اطلاع سب کو دینا تھی جو شاید ان کی آواز سے مل گئی ہو۔

☼ ☼ ☼

یہ بھیجا کس نے بھیجا اور کسے بھیجا کدھر بھیجا نہ دل بھیجا نہ سر بھیجا بس اک بھیجا ادھر بھیجا مجھے بھیجا تھا جو بھیجا بہت پڑا لقمہ بھیجا کہ میں نے خود بھی کھایا اور اس کو ہر جگہ بھیجا

خالہ نے آج اپنے لیے خاص طور مگر انفرادی طور پر بھیجا فرائی کیا تھا۔ انفرادی طور پر اس لیے کہ اس پر کوئی مائی کا لعل بری تو کیا للچائی ہوئی نظر بھی ڈالتا تو خالہ کو نظر لگ جانے کا ڈر لگ جاتا۔ یہی وجہ تھی کہ آج وہ چینا کے ساتھ ٹی وی دیکھتے ہوئے رنگ برنگے کمنٹس کرنے کے بجائے چپ چاپ کھانے میں مگن تھیں۔

جب ایک دم ہی علی ان کے پاس آ کر بیٹھا اور آتے ہی خالہ کہہ کر مخاطب بھی کر دیا تو وہ ایک دم چونک گئیں۔

''آئے ہائے کیا ہے علی' کم از کم بتا کر تو بولا کرو۔''

''کیا بتایا کروں؟'' یہ عجیب ڈیمانڈ تھی کہ پہلے انہیں اطلاع دی جائے۔

''یہی کہ اب تم بولنے لگے ہو۔''

''یعنی میں پہلے گونگا تھا؟''

''او ہو' جب تک اپنے کمرے میں سو رہے تھے تب تک تو گونگے ہی تھے نا اور کیا ہم سب سوتے ہوئے گونگے بہرے اندھے نہیں ہو جاتے؟'' اپنی غلط بات کو درست ثابت کرنے کا فن بہرحال ان کے پاس تھا جس کے سب قائل تھے جب ہی علی نے مزید کوئی بحث کرنے کے چینا کی طرف رخ موڑا تو وہ باقی بعد میں کھانے کا سوچ کر برتن کچن میں رکھنے چلی گئیں۔

''آپی۔ خوش ہو جائیں' بس پیسوں کی ریل پیل ہونے والی ہے اب۔''

''کیوں تم نے کیا M.N.A کا الیکشن جیت لیا ہے؟'' ٹی وی پر بدستور نظریں جمائے چینا نے اس کی اطلاع کو نظرانداز کیا۔

''ارے میری بھولی بھالی اور پیاری سی آپی' کسی بھی قسم کا فراڈ کرنے کے لیے سیاستدان ہونا ضروری نہیں ہوتا۔''

''خبردار' فراڈ کا ایک پیسہ بھی اس گھر میں نہ آئے۔'' خالہ نے کچن سے آتے ہی کہا۔

''ڈونٹ وری خالہ' گھر میں بالکل نہیں آئے گا اس کام کے لیے بنک ہیں نا۔'' علی مسکرایا۔

''علی پوری بات بتاؤ نا' چینا کو بہت سخت بے چینی ہو رہی ہے۔''

''ارے آپی کیا بتاؤں۔ سچ اس اشتہار نے تو کارنامہ کر دکھایا ہے۔'' علی کا جوش دیدنی تھا۔

''ہائیں۔ اشتہار نے کون سا ڈرامہ کر دکھایا اب؟''



خالہ نے دماغ پر زور ڈالا۔ اور زبان منہ کے اندر گھما کر دانتوں میں رہ جانے والا ''بھیجا'' حلق کے ذریعے معدے میں بھیجا تو علی جو پہلے ہی انہیں اکیلا کھاتا دیکھ کر محض سسک کر رہ گیا تھا اب تو تڑپ ہی گیا۔

''کیوں؟ ڈرامہ بھی کھاتا ہے؟''

''ارے واہ میں کیوں اوپاما کھاؤں گی؟ آدم خور سمجھ رکھا ہے کیا؟'' وہ کلبلا گئیں۔

''او ہو میں نے یہ کب کہا۔'' علی کو اپنی بات ادھوری رہ جانے پر جو غصہ تھا ان کی نقص سماعت سے اب سرچڑھ کر بولنے کی کوشش کر رہا تھا۔

''یعنی میں جھوٹ بول رہی ہوں۔'' اس وقت خالہ پر ان خواتین کا عکس نظر آ رہا تھا جن کی زبان ان کے بالوں سے کہیں زیادہ لمبی ہوتی ہے۔ اور کیسا اذیت ناک وقت ہوتا ہے وہ جب ہمیں ان لوگوں کو قائل کرنا پڑے جن کی ذہنی سطح ہماری سینڈل کی ہیل سے بھی کم ہوتی ہے۔

''او ہو خالہ' کیا ہو گیا ہے ایک دم' چینا نے تو ایسا کچھ بھی نہیں سنا۔''

''واہ واہ واہ۔ ارے تم پوچھو نا اس سے جو کہہ رہا ہے کہ میں اوپاما کو کھا جاؤں گی۔''

''علی۔'' چینا نے علی کو ایسی ہی تنبیہ کی تھی جیسے امریکہ کشمیر کے معاملے پر بھارت کو کیا کرتا ہے۔ یعنی سرسری سی' دکھاوے لائق۔

''یقین کریں آپی' میں نے ایسا کچھ کہا ہی نہیں ہے خالہ کو تو بس ویسے ہی۔''

''دیکھا۔ دیکھا تم نے۔ اب یہ مجھے جھوٹی کہنا چاہ رہا ہے۔'' خالہ نے الہام ظاہر کیا۔ تو چینا کے ہونٹوں پر بھی دبی دبی مسکراہٹ ابھر آئی۔

''ہاں کچھ کہہ رہا تو ہے؟''

''لیکن آپی۔''

''تم چپ رہو علی۔ جو منہ میں آتا ہے بس بولے چلے جاتے ہو۔'' اشارے سے اسے خاموش رہنے کا کہہ کر وہ خالہ کے اس قدر نزدیک ہوئی کہ اسے ان کے کھائے گئے بھیجے تک کی باس محسوس ہونے لگی۔

''فکر نہ کرو خالہ' چینا کو یقین ہے کہ تم اسے نہیں کھاؤں گی۔'' چینا نے ان کا کندھا تھپتھپایا تو وہ فوراً سے اپنے فرضی آنسو صاف کرنے لگیں۔

''تو اور کیا چینا' میں تو زیادہ پاور کی دوائی نہیں کھاتی۔ وہ تو پھر سپر پاور ہے۔''

''ہاں ہاں خالہ سب جانتی ہوں' اور ویسے بھی علی! ڈاکٹر نے خالہ کو صرف وائٹ میٹ کھانے کا کہا ہے' اس لیے اوپاما کی فکر کرنا بنتا بھی نہیں ہے' تم بتاؤ کیا کہہ رہے تھے۔''

''سلام کہہ رہا تھا آپ کو اور آپ کی ان خالہ کو۔'' غصے میں پیر پٹختا وہ اسی وقت اٹھ کر وہاں سے چلا گیا تھا۔

''اسٹوپڈ علی۔ کاش چینا تمہیں بدتمیز کہہ سکتی۔''

شدت جذبات سے چینا نے خالہ کے اسی کندھے پر دھمو کا جڑ دیا تھا جسے ابھی چند لمحے پہلے سہلا رہی تھیں اور تب ہی خالہ نے اسے یوں پلٹ کر دیکھا جسے ان کے جوتے پر چلتے چلتے چینا کا پاؤں آ گیا ہو۔

''خالہ یہ تھپڑ میں نے آپ کو نہیں اس بدتمیز علی کو مارا ہے۔''

''اچھا اچھا پھر ٹھیک ہے' اگر مجھے مارا ہوتا نا تو ابھی ایک کے دو مار کر بدلا لے لیتی۔'' خالہ نے سکون سے گردن ہلائی اور صوفے پر بیٹھ کر ٹی وی آن کر لیا لیکن کندھے کے اوپر ہوتی چھن چھن نے ان کے دل میں یہ احساس پختہ کر دیا تھا کہ ایک ساتھ رہنے والوں کے دکھ درد سانجھے ہوتے ہیں اور اس کی زندہ اور تازہ مثال یہ تھی کہ چینا نے غصے میں آ کر تھپڑ علی کو مارا تھا اور درد وہ محسوس کر رہی تھیں۔

☼ ☼ ☼

جو دل پہ گزرتی ہے رقم کرتے رہیں گے
کل تم کو بتا دیں گے رقم کتنی بنی ہے

''او پتری کہاں ہے؟''

ابا دل ہی دل میں بے ہوش ہوتے چندا کے کمرے میں دروازہ کھول کر یوں داخل ہوئے جسے پیرا شوٹ کے ذریعے ہیلی کاپٹر سے چھلانگ لگائی ہو۔

”ابا خیر تو ہے؟ ہوا کیا؟“

”او ہو پتری! ایہہ پوچھ کہ کیا نہیں ہوا؟“ بیڈ کے کنارے ٹک کر انہوں نے سانس بحال کی ”چلیں بتا دیں یہی کہ کیا نہیں ہوا؟“

”جھلیے کدی کوئی بات سیدھی طرح بھی کرلیا کر۔“

”ابا بتا دیں جلدی سے ورنہ میں بے ہوش ہو جاؤں گی گھبراہٹ سے۔“

”او نہ نہ۔ اک ہور خرچہ نہ کرادیں ڈاکٹر کا۔ پہلے ہی میری چیک بک گم ہوگئی ہے۔“

”کیا۔ کیا کہا ابا؟ ہوگئی ہے گم چیک بک؟“ اس مرتبہ وہ بھی حیران ہوئی۔

”اسی لیے تے میں حیران پریشان تیرے پاس آیا ہوں۔ میں نے خود لسباری میں رکھی تھی پر اب نئیں ہے۔“

”لیکن آپ نے چیک بک کو کرنا کیا تھا؟“

”ہوا لگانی تھی اور کش“ وہ بے زار تھے اور چندا کو اٹھکیلیاں سوجھ رہی تھیں جب ہی چڑ کر بولے۔

”ہاں ابا۔ لگوانی بھی چاہیے تھی ہوا۔ کیونکہ اب تک تو بے چارے چیک گلے سڑے ہوں گے چیک بھی۔“

”او چیک چھپے ہوں گے نا پاگل، بنک میں رکھے نوٹ تے نئیں نا چھپے ہوں گے۔“

”چھپے نہ بھی ہوں تو ان کے اوپر سے مٹ گئے ہوں گے ہندسے۔“

وہ ابا کو ان کی لامحدود کنجوسی پر طنز کا نشانہ بنانے سے کبھی نہ چوکتی۔ مگر اس وقت ابا خود مقامات آہ و فغاں کے نکڑ پر پہنچ چکے تھے اس لیے صلح آمیز لہجے میں بولے۔

”خدا کا واسطہ ای پتری، باتیں نہ کرتے چیک بک ڈھونڈ دے۔“

”اچھا ٹھیک ہے۔ میں کرتی ہوں کوشش۔“ ابا بھی اس کے ساتھ مل کر چندا کے کمرے کی ہر ممکنہ جگہ پر ڈھونڈتے ہیں کہ اسی دوران چندا کے دماغ میں ایک نیا نکتہ آتا ہے۔

”ویسے ابا ہے آپ کو یقین کہ چیک بک گم ہوئی ہے؟“

اوئے آہو پتری گم ہی ہوئی ہے اب ٹن تو ہونے سے رہی۔“

”میرا مطلب تھا ہو نہ گئی ہو چوری“ اس کے ہوئے کپڑوں کو ستیاناس کرتے ابا کے ہاتھ ایک دم رکے تھے۔

”یہ تے میں نے سوچیا وی نئیں تھا۔“

”تو سوچ لیں اب۔ اور چھوڑ دیں میری الماری کی جان“ چندا نے ان کو بازو سے پکڑ کر بیڈ پر بٹھایا۔

”مجھے ایسا کیوں لگتا ہے جیسے آپ ہو رہے ہوں بوڑھے؟“

”شاوا شے۔ کبھی سٹھ سال کا بندہ وی بڈھا ہوتا ہے؟“

”یہ سوچ تو کسی بوڑھے کی ہو سکتی ہے۔“ چندا نے پرسوچ انداز میں کہا۔

”لے تے خیر میری ایہو ای سوچ ہے۔ تے ویسے وی میرا خیال ہے کہ ابھی تے میں سٹھ سال کا ہو گیا ہوں پر آئندہ کدی سٹھ سال کا نئیں ہونا۔“

”لیکن کیوں؟“

”بس ایویں ہی ہر کوئی بابا جی، انکل جی کہہ دیتا ہے۔“ ابا نے پاؤں ہلاتے ہوئے کہا تو چندا کی نظر بھی ان کے بغیر جوتوں کے پاؤں پر پڑی۔

”آپ ایسا کریں، فریم کروالیں جوتوں کو بھی۔“

عائشے نے گھر میں قالین اس لیے نئیں ڈلوا کے دیے کہ ان پر جوتے پہن پہن کر چلو اور گندا کرو، ضائع کر دو۔“

”جوتے پہن کر چلنے سے نہیں ہوتے قالین ضائع۔“

”پر جوتے تے ضائع ہو جاتے ہیں نا۔ جب اتنا نرم قالین پڑا ہوا ہے تے ضروری ہے کہ جوتیاں پہن کر انہیں بھی گھسا دوں۔“

”ابا یقین کریں، آپ کو تو انسان کہنے کا نہیں چاہتا دل۔“ چندا کی حالت اس بچے جیسی تھی جو ایک پسندیدہ تتلی کو بھی اس لیے چوستا رہتا ہے کہ اس کے پاس اس کے علاوہ کوئی آپشن نہیں ہوتا۔

”کیوں؟ دماغ تے نئیں کھسک گیا تیرا۔“ ابا کو فوراً اپنی عزت خطرے میں محسوس ہوئی تھی۔ اور ان کا یہ ردعمل دیکھ کر چندا آگڑ بڑا ہی تو گئی۔

”اس لیے کہ آپ تو ہیں ہی نہیں انسان۔“ ابا کی آنکھیں غصے میں مزید کھل گئیں تو اس نے فوراً وضاحت کی۔

”بلکہ آپ تو ہیں عظیم ترین انسان۔“ اور یہی وہ لمحہ تھا جب ابا کو اپنے آپ پر اور چندا پر بے تحاشا فخر محسوس ہوا۔ ویسے بھی چندا۔ اسی لیے ان کے ساتھ زیادہ سچ نہیں بولتی تھی کہ ان کے ساتھ سچ بولنے کا مطلب ان کو برا بھلا کہنا ہوتا۔

”تیری ان ہی کھری تے خوب صورت باتوں نے کش دیر کے لیے ہی سہی پر چیک بک کا غم کھڈے لائن لگا دیا ہے۔ صدقے جاؤں جیوندی رہو پتری۔“ ان کا مزاج بحال ہونے پر چندا بھی مسکرائی تھی بالکل اسی طرح جیسے ہماری نیوز کاسٹرز بم دھماکوں کی خبر کے فوراً بعد اگلی خبر شروع کرتے ہی مسکرا دیتی ہیں اور ایسا ہلکا سا مسکراتی ہیں کہ بندہ تذبذب کا شکار ہو جائے کہ آخر اس کے پس پردہ کیا اور وجہ جو بھی ہو بھلی معلوم ہوتی ہیں کیونکہ ہماری قوم کو ہر چمکنے والی چیز سونا اور ہر مسکرانے والی لڑکی سوہنی لگتی ہے۔

☼ ☼ ☼

چینا، خالہ اور علی لان میں بیٹھے ضمیر کا انتظار کر رہے تھے کہ کب وہ اپنے کلینک نما حجرے سے باہر نکلے۔ مگر لگتا تھا کہ آج خدا نے ان کی سن لی تھی، جب ہی تو وہ اتنے مصروف تھے اور اب تک کلینک میں ہی موجود تھے، ورنہ تو اس وقت تک وہ ان کے بیچوں بیچ ٹھنڈے ٹھار موسم میں شیر بنے بیٹھے ہوتے۔

”آج ہم کتنے دنوں بعد لان میں آکر اتنے سکون سے بیٹھے ہوئے ہیں نا لگ رہا ہے جیسے حکومت کا کوئی اعلا سطحی اجلاس ہو رہا ہے۔“

موبائل فون پر جھکے علی نے جب چینا اور خالہ کو مستقل گھورتے ہوئے پایا تو چونک گیا اور سوچا کہ کوئی بات کی جائے۔ ورنہ اس کا ارادہ آج ان سب لوگوں کو اپنی فیس بک پروفائل سے ان فرینڈ کرنے کا تھا جو صرف ایڈ ہونے کے بعد جانے کہاں لحاف اوڑھے سو جاتے ہیں، نہ کمنٹ نہ لائک۔ بس اسی لیے آج وہ چھانٹی کرنے کے موڈ میں تو تھا، لیکن ان دونوں کی باریک بین نظروں کے باعث یوں ہی سی بات کر ڈالی اور خالہ تو جیسے چند فارغ تجزیہ نگاروں کی طرح اسی انتظار میں تھیں کہ کہیں کوئی بات سنیں اور اس پر اپنا تجزیہ دیں۔

”تو اور کیا ان سطحی اجلاسوں نے تو 67 سالوں میں ملک کو یہاں تک لا پہنچایا ہے۔“

”ہائیں... کیا ہمارا ملک بھی کہیں پہنچ گیا ہے۔“ چینا چونکی۔

”آپ بے فکر رہیں آپی۔ ہمارے ملک کو چلانے والے ہی اتنے پہنچے ہوئے ملتے ہیں کہ ملک کو کہیں پہنچنے ہی نہیں دیتے۔“

”اچھا چھوڑو... آج تو بتا دو وہ تمہارا پیسے جمع کرنے والا آئیڈیا کہاں تک پہنچا؟“ چینا کو یاد آیا تو علی ذرا اتراتے ہوئے پہلے تو ٹانگ پر ٹانگ چڑھا کر بیٹھا، پھر پہلے خالہ اور اس کے بعد اوپر چندا والے پورشن کی بالکونی کو دیکھ کر بولا۔

”کیا بتاؤں... بس اتنا سمجھ لیں کہ اب ہم لوگوں سے پیسوں کے ساتھ ساتھ انتقام بھی لے سکیں گے۔“

”واہ علی... چینا کو نہیں پتا تھا کہ تم میں سیاست دانوں والی سوچ ہے۔“ اتنی سی بات تھی اور شاید ابھی خالہ یا علی میں سے کوئی جواب بھی عرض کرتا، کیونکہ ”تکرار ہاؤس“ میں کسی بھی بات کا فٹ سے جواب نہ آنا اس بات کی نشانی تھا کہ گھر والے سو رہے ہیں۔ دوسری کسی بھی صورت میں ایسا ممکن نہ تھا۔ لیکن ابا کی بالکونی میں سے برآمد ہوتی آواز انہیں چونکا گئی۔

”اوئے اٹ سے اٹ بجادوں گا... دیکھنا ذرا۔“

”گانا میں گاؤں گا اور بجائے گا آپ... لیکن بینڈ کا نام کیا رکھیں گے؟“ علی نے ان کی دھمکی ہوا میں

اڑائی ہے جس پر وہ مزید چراغ پا سے نظر آنے لگے۔

"فکر نہ کر کاکے۔۔۔ تجھے تو لگ پتا جائے گا۔" ابا کا رنگ غصے میں اس اداکارہ جیسا ہو گیا تھا جو زبان سے زیادہ اپنی آنکھوں سے باتیں کرنے میں نام رکھتی ہیں۔ لیکن ان کی قسمت کہ کوئی بھی ان کی دھمکی کو سیریز لینے پر تیار نہ تھا۔ ان سب کا خیال تھا کہ دنیا میں رزق کی طرح ہر بندے کے حصے کے بے وقوف مقدر ہیں اور شاید ابا جی اسے کوٹے کو پورا کرنے کے لیے تحرار ہاؤس میں تشریف لائے ہیں اور وہ تمام لوگ جنہیں اب تک اپنے حصے کے بے وقوفوں سے ملنے کا اتفاق نہ ہوا ہو۔ ہرگز دل چھوٹا نہ کریں کیونکہ اس کا سادہ سا مطلب ہے کہ وہی اپنے ارد گرد والوں کا حصہ ہیں۔

"اچھا۔۔۔ تفصیل نہ سہی، چینا کو پرومو ہی دکھا دیں کہ ہوا کیا ہے۔"

"اوئے۔۔۔ میری چیک بک چوری کر کے تم لوگ سمجھتے ہو کہ بڑا عیش کر لو گے؟ پر میں نیش کرنے دوں گا۔۔۔ نہ عیش تے نہ کیش۔"

"ارے واہ۔۔۔ ہم کیسے کیش کر لیں گے، بنک میں سائن کرنا پڑتے ہیں۔" خالہ نے انہیں غلط ثابت کرنا چاہا، لیکن ناکام رہیں۔

"اوئے ہوئے ہوئے۔۔۔ اس کا مطلب ہے کہ تم لوگ بنک سے ہو کر آ بھی گئے ہو؟" ابا کو لگے جیسے ان کا اِی پی ملک میں بارروزگار افراد کے گراف کی طرح آہستہ آہستہ نیچے آنے لگا ہے۔

"ارے نہیں۔۔۔ ہم تو صبح سے گھر سے نکلے ہی نہیں، یہ خالہ تو بس۔۔۔" علی نے خالہ کو گھورا، مگر ابا اس وقت کسی کی بھی بات سننے کے موڈ میں نہیں تھے۔ اس لیے فوراً اس کی بات کاٹ دی۔

"دیکھ لوں گا سب کو ایک ایک کر کے۔"

"ایک ایک کر کے۔۔۔" خالہ کو اس پر بھی اعتراض تھا۔

"ہم کوئی ریمپ پر ماڈلنگ کر رہے ہیں کیا جو ایک ایک کر کے دیکھو گے۔" چینا کی وہ تمام کوششیں بے کار جا رہی تھیں جو وہ خالہ کی زبان بندی کے لیے اشاروں میں کر رہی تھی۔

"خالہ۔۔۔ کتنی دیر سے چینا تمہیں اشارے کر رہی تھی، مگر تم۔۔۔" ابا کے منظر سے غائب ہو جانے کے بعد چینا بے حد غصے میں بولی۔

"مجھے کیا پتا تھا کہ تم مجھے اشاروں سے کچھ سمجھا رہی ہو۔۔۔ میں تو سمجھی، مجھے غصے میں دیکھ کر ہنسانے کی کوششیں کر رہی ہو اور تم خود بتاؤ میں پھر بھی نہیں ہنسی کہ کہیں وہ کچھ اور ہی نہ سمجھ لیں؟"

"واہ خالہ۔۔۔ ایک تو اتنا بڑا الزام وہ ہم پہ لگائے گئے ہیں۔ اگر آپ آپی کا اشارہ سمجھ جاتیں تو کچھ ڈھنگ سے بات ہو سکتی تھی۔"

"اشارے تو سمجھو تم یا یہ تمہاری بہن چینا۔۔۔ مجھے ان آنکھوں کے اشاروں کی کیا سمجھ، کبھی کیے ہوں تب نا۔" چینا نے بڑے افسوس سے علی کو دیکھتے ہوئے سر ہلایا۔

"کالج بھی عین پولیس اسٹیشن کے سامنے ہوا کرتا تھا۔ وہاں بھی کسی کو جرات نہیں ہوتی تھی کہ مجھ جیسی سیدھی سادی لڑکی کو گیٹ پہ آکر کچھ اشارے بازی کی پریکٹس کروا جاتا۔ یہ ہماری پولیس ہی ذمہ دار ہے، بلکہ میں تو کہتی ہوں مجھے اشارہ بازی سمجھ نہ آنے کی ساری ذمہ داری حکومت پر عائد ہوتی ہے۔"

"ہونہہ۔۔۔ کہیں کی مٹی کہیں کا روڑا، بان متی نے کنبہ جوڑا۔" چینا نے ناگواری سے کہا اور اٹھ کر ضمیر کے کلینک کی طرف کا رخ کیا، تاکہ اسے اس تازہ ترین خبر سے آگاہ کرے۔ علی البتہ وہیں پیر پسارے ایک مرتبہ پھر لاگ ان ہو چکا تھا۔

☼ ☼ ☼

ڈاکٹر اور ڈاکوؤں کی گولیوں کے فرق کی
ایک لمبی داستان ہے، کیا بتاؤں کیا ہوا

ڈاکوؤں کی گولیاں کھا کر تو بچ نکلا تھا وہ
ڈاکٹر کی گولیاں کھا کر بے چارہ چل بسا



"اچھا بھئی۔۔۔ یہ بتاؤ کس چیز کی دوا لینی ہے؟" ضمیر بھائی نے مریض کی ظاہری اوقات جانچنے کے بعد سوال کیا۔

"پتا نہیں جی۔۔۔ مجھے تو خود کچھ اپنی سمجھ نہیں آ رہی کہ کس چیز کی دوا لوں؟" وہ بے بسی سے بولا۔

"ہوں۔۔۔ سگریٹ پیتے ہو؟"

"جی ہاں ایسا کریں تھوڑا گولڈ لیف منگوا لیں؟" مریض شاید کچھ زیادہ ہی بے تکلف ہونا چاہتا تھا۔ مگر اس کا یہ انداز ضمیر بھائی کو بالکل نہیں بھایا تھا کہ وہ ان کے کلینک کو ہوٹل سمجھنے پر تلا ہوا تھا۔

"کیا محسوس کرتے ہو؟ میرا مطلب ہے ایسا کیا احساس تھا جو تم نے دوا لینے کا سوچا۔"

"جناب کیا بتاؤں، بیوی کے سامنے کچھ بولا ہی نہیں جاتا، لگتا ہے جیسے گلے میں لقمہ پھنس گیا ہو اور یہ ہی نہیں، بلکہ وہ غصے میں ہو تو یہ کم بخت گردن جھٹ سے نیچے گر کر اس کے سامنے جھکی ہوئی محسوس ہوتی ہے۔ بڑا عاجز آ گیا ہوں میں تو اس مسئلے سے، کوئی حل ہو تو خدارا بتائیں۔"

"کب سے ہو رہا ہے ایسا؟" ضمیر نے پر سوچ انداز میں پوچھا۔

"شادی کے فوراً بعد سے۔۔۔"

"اور دن میں کن اوقات میں یہ علامات زیادہ ظاہر ہوتی ہیں؟"

"بستر سے اٹھتے ہی اور بستر پر دوبارہ جانے تک۔" ضمیر بھائی کچھ دیر بیٹھ کر اس بندے کا نفسیاتی معائنہ کیا اور سامنے والے کے چہرے پہ تیرتی مسکینی کو جانا پہچانا محسوس کرتے ہوئے نتیجے پر پہنچ گئے۔

"دراصل تم کسی بھی بیماری کا شکار نہیں ہوئے، بلکہ اس بیوی نما بیماری نے تمہارا شکار کر لیا ہے۔"

"بیوی نما بیماری؟" اس کا حیران ہونا بنتا تھا۔

"تو اور کیا۔۔۔ یار تم جیسے شوہروں نے ہی تو ساری شوہر برادری کو ڈبو دیا ہے۔ بلکہ تم جیسے مرد تو قسم سے شوہر کے نام پر بٹہ ہیں بٹہ۔" ضمیر نے اسٹیتھو اسکوپ اپنے کانوں سے لگا کر پھر ارادہ ملتوی کر دیا اور بولے۔

"منہ کھولو۔"

لیکن مریض یقینی طور پر اس کی باتوں کو دل پر لے چکا تھا۔ اس لیے ناراض بچوں کی طرح بیٹھا رہا۔

"او یار منہ کھولو، میں تمہاری بیوی نہیں ہوں کہ ڈر رہے ہو۔" اتنا کہنا تھا کہ مریض نے ایک جھٹکے سے اپنا منہ آخری حد تک کھول دیا۔

"بس بس، میں نے منہ کے اندر تھوڑی جانا ہے۔ باہر ہی بیٹھ کر چیک کروں گا۔" اور اس سے پہلے کہ وہ اس کی زبان کے ہونے نہ ہونے کی یقین دہانی کرتے، چینا باہر سے ہی اسے آوازیں دیتی اندر آ گئی۔

"ضمیر۔۔۔ کتنی دیر سے چینا بلا رہی ہے، لیکن لگتا ہے یا تو گلا خراب ہو گیا ہے یا لقمہ پھنس گیا ہے۔" حرف بہ حرف مریض جیسی علامات چینا نے خود اس کے لیے بھی گنوائیں تو وہ شرمندگی سے لال ہو گئے۔ یوں بھی چینا آپی جب بھی کلینک آتیں، نارمل گفتگو بھی ایسے کرتیں گویا ڈانٹ رہی ہوں۔

"اب منہ میں پان دبائے بیٹھے ہو کیا، چینا کی کسی بات کا جواب تو دو۔" اور اس سے پہلے کہ ضمیر بھائی چینا کی کسی بھی بات کا جواب اپنی ذمہ داری پر دینے لگتے۔ چینا کی نظر سامنے بیٹھے مریض پر پڑی جو بڑے ذوق و شوق سے چینا کو آنکھیں پھاڑے دیکھ رہا تھا۔

"مر گئے ہو کیا جو آنکھیں بند نہیں ہو رہیں۔"

"میڈم! دیکھنے کے اوقات جو آپ نے باہر لکھ رکھے ہیں۔ اس میں تو جی بھر کر دیکھ لینے دیں نا، صبح نو سے بارہ اور شام پانچ سے دس؟" اس بندے نے یقیناً "کلینک کو ڈیوٹی فری سمجھ لیا تھا اور یہ ہی سمجھ رہا تھا کہ چینا فری ڈیوٹی دے رہی ہے۔

"ضمیر۔۔۔ لوگ تمہاری عزت پر حملہ کر رہے ہیں اور تم چپ چاپ وزیر دفاع بنے بیٹھے ہو۔" جواب میں ضمیر بھائی تو کچھ نہیں بولے، البتہ مریض کرسی چھوڑ کر اٹھ کھڑا ہوا اور بولا۔

"ایسے لوگوں کو وزیر دفاع نہیں وزیر دفعہ کہتے ہیں۔۔۔ شوہروں کے نام پر بٹہ۔۔۔ ہونہہ۔۔۔" اور تب

ضمیر بھائی کو محسوس ہوا کہ جانے۔" جھجکی گردن اور فیس بک پر ضائع کیے گئے وقت کا خیال ہمیشہ بعد میں ہی آتا ہے۔ سو مریض کو جاتا دیکھ کر اس سے فیس بھی طلب نہ کر سکے کہ چینا سامنے ہی موجود تھی اور وہ نہیں چاہتے تھے کہ مریض کے سامنے ان کی چینا سے مزید عزت افزائی ہو۔

"ضمیر۔ الو بھی اپنی بیوی کے سامنے ہمیشہ سر اٹھا کر بات کرتا ہے۔ اور تم۔" چینا کو ضمیر کے میسنے روپ نے بڑا ہرٹ کیا تھا۔ "سمجھا کرو نا چینا! اس لیے تو سب اسے الو کہتے ہیں۔" ضمیر بھائی نے سلو موشن میں گردن اوپر کی۔

"تمہاری ان ہی حرکتوں کی وجہ سے آج چینا کو یہ دن دیکھنا پڑا۔ کاش چینا تمہیں تھرڈ کلاس کہہ سکتی؟" چینا نے بڑے روہانسے انداز میں کہا اور یوں پاؤں پٹختی ہوئی گئی جیسے تیئس مارچ کی پریڈ ہو رہی ہو۔

☼ ☼ ☼

ایک ٹینشن ختم تو اور ہزار۔۔۔
پہلے تو ٹینشن تھی کہ اس ٹیلی فون والی حسینہ کو رقم بھیجنا تھی اور وہ بھی پورے ایک سو اکیاون روپے اور اب غم یہ تھا کہ وہ نمبر ہی پیوستہ نہ رہا تھا جس سے بہار کی امید کی جا سکتی کہ نہ رہی تھی چیک بک اور نہ بچے تھے پیسے۔۔۔ سو ابا نے سوچا کہ ایسا نہ ہو ہاتھ آیا رشتہ نکل جائے اس لیے اسے بتا دینا چاہیے کہ کچھ مسئلے مسائل ختم ہوتے ہی وہ اسے رقم بھیج دیں گے۔

سو اپنی اسی سوچ کو عملی جامہ پہناتے ہوئے انہوں نے اپنے تکیے کے غلاف سے سنبھال کر رکھی گئی اخبار اور شاپر میں لپٹ کر محفوظ کیا گیا موبائل نکالا اور نمبر ڈائل کرنے کے ساتھ ساتھ بڑی پریشانی سے کمرے میں یہاں وہاں ٹہلنے لگے۔ انداز ایسا ہی تھا جیسے اسپتال میں ڈلیوری روم کے باہر ٹہل رہے ہوں۔
لیکن ایک' دو' تین ٹیلی فون کی لمبی لمبی بیلز انہیں اکتاہٹ کا شکار کر رہی تھیں۔
"وکٹری یہ دی کوئی فضول خرچ ہی لگتی ہے او بھلا بندہ ٹیلی فون کی بیل ہی چھوٹی کروا لیتا ہے۔ تو وا تو وا اتنی لمبی بیل ہے کہ سی این جی کی لین کی طرح ختم ہی نہیں ہو رہی۔"

ایک تو انہیں چندا کے بھی آ جانے کا خطرہ تھا۔ اوپر سے فون ریسیو نہیں ہو رہا تھا۔ سو ان کا دل چاہا کہ بس غصے میں اور کچھ نہیں تو دیوار میں سر دے ماریں۔۔۔ اپنا نہیں اس لڑکی کا جسے وہ اب تک جانے کیا سمجھ بیٹھے تھے اور وہ تو فیصلہ کر چکے تھے کہ وہ اسے گھر کا سربراہ تک بنا دیں گے اور اس کی حیثیت اور اختیارات میں صدر پاکستان کے برابر ہونے کا بھی خاص خیال رکھیں گے۔ کیونکہ یہ حقیقت بھی ان سے چھپی ہوئی نہیں تھی کہ ہر وہ شوہر گھر کا طاقت ور ترین سربراہ کہلاتا ہے جو گھر کے تمام اہم فیصلے اپنی بیوی کو کرنے دے۔ بچوں کے ہونے نہ ہونے سے لے کر اپنی بچوں کی شادیوں تک۔

☼ ☼ ☼

پھول ہی پھول کھلاتا ہے سر شاخ وجود
اور خوشبو کو مسلسل نہیں ہونے دیتا

عالم ذات میں درویش بنا دیتا ہے
عشق انسان کو پاگل نہیں ہونے دیتا

جب سے اتنا خوب صورت شعر علی کی نظروں سے گزرا تھا۔ اس نے سب گھر والوں کو با آواز بلند کہہ دیا تھا کہ ہر انسان کو زندگی میں ایک مرتبہ عشق ضرور کرنا چاہیے' کیونکہ یہ عشق ہی ہے جو آدمی کو انسان بناتا ہے اور پھر اسی انسان کو پاگل پن سے بھی بچائے رکھتا ہے اور یہ تو ایک حقیقت ہے کہ دنیا میں پچاس فیصد لوگ کسی نہ کسی کے عشق میں ضرور مبتلا ہوتے ہیں۔ باقی پچاس فیصد اس کے سائیڈ ایفیکٹ بھگت رہے ہوتے ہیں اور اس وقت بھی "ٹکرار ہاؤس" کے مکین سائیڈ ایفیکٹ ہی بھگت رہے تھے' لیکن عشق کے نہیں' بلکہ کرایہ داروں کے جو ان کے سر پر موٹر سائیکل پر بیٹھے چوتھے شخص کی طرح سوار ہو گئے تھے



اور جب سے انہوں نے چوری کا الزام لگایا تھا انہیں تو لینے کے دینے پڑ گئے تھے۔ اسی پریشانی کے عالم میں وہ سب بیٹھے کچھ سوچ بچار کر رہے تھے کہ چینا کے سامنے رکھے علی کے موبائل پر بیل ہونے لگی۔ ضمیر بھائی نے ایک نظر فون کو دیکھا اور پھر چینا سے مخاطب ہوئے۔

"علی ابھی آتا ہو گا' تم اسے اٹھا لو۔"

"چینا' علی کو اٹھا لے؟ ضمیر کاش چینا تمہیں عقل سے فارغ کہہ سکتی۔۔۔ یعنی حد ہو گئی۔" چینا نے بڑے اہتمام اور دھوم دھام سے برا منایا۔

"علی کو اٹھانے کا کس پاگل نے کہا ہے' میں تو اس کا فون اٹھانے کا کہہ رہا ہوں۔" وضاحتی بیان آیا۔

"علی کو اٹھانے کا چینا نے کہا ہے' دیکھ لو چینا ضمیر تمہیں پاگل کہہ رہا ہے۔۔۔ ہاں بھئی میاں' بیوی کو ایک دوسرے سے بہتر بھلا کون جان سکتا ہے۔" خالہ نے چینا کو اطلاع دی تھی کہ شاید اسے پتا نہ چلا ہو اور واقعی اسے پتا ہی نہیں چلا کب اس کی بے عزتی ہوئی۔ ویسے بھی شادی شدہ خواتین و حضرات کو چھوٹی موٹی باتوں پر اتنی بے عزتی محسوس نہیں ہوتی' جتنی غیر شادی شدہ لوگوں کو ہوتی ہے۔ اس کی بڑی وجہ شاید یہ بھی ہے کہ کثرت سے مہیا ہونے والی ہر چیز اپنی اہمیت کھو دیتی ہے۔

"ضمیر فون علی کا ہے تو آخر چینا کیوں اٹھائے؟"

"فون علی کا ہے' مگر وہ بھائی کس کا ہے؟"

"چینا کا۔۔۔"

"تو پھر فون کس کا ہوا؟"

"علی کا!"

"او میرے خدا' یار اگر علی تمہارا بھائی ہے تو پھر فون بھی تمہارا ہی ہوا نا۔" ضمیر بھائی کی مثال اس کہانی کو جیسی تھی جس نے پوری رات کہانی سننے کے بعد پوچھا تھا کہ ہیر آدمی تھا یا عورت۔

"اچھا چلو۔۔۔ اگر تم اس میں خوش ہو تو چینا مان لیتی ہے کہ فون بھی چینا کا ہے اب۔"

"تو پھر کیا تمہیں آواز نہیں آ رہی اس کی بیل کی؟"

عین اسی وقت فون کرنے والے نے ہمت ہار کر فون بند کر دیا۔

"نہیں۔۔۔ لگتا ہے تمہارے کان بج رہے ہیں ضمیر۔" اور یہ ہی نہیں ہمیشہ ضمیر بھائی کی قسمت ایسے ہی موقعوں پر ان کا ساتھ چھوڑ دیتی تھی۔ جب انہیں اس کے ساتھ کی سب سے زیادہ ضرورت ہوتی اور تب انہوں نے بڑی شدت سے دعا کی تھی کہ کم از کم ایک بار رونگ نمبر ہی سہی' لیکن کسی کی کال آئے' نہ آنا تھا' نہ آیا۔۔۔ البتہ فون کی جگہ علی ضرور آ گیا تھا اور اب حیرت سے سامنے رکھے فون کو اٹھا کر بولا۔

یہ فون یہاں کیا کر رہا ہے؟

"تمہارا ہے نا؟" ضمیر بھائی نے تصدیق چاہی۔

"نہیں۔۔۔ یہ تو عاشق انکل کا ہے۔" علی کے انداز میں لاپروائی سرکاری عہدیداران کو مات دے رہی تھی۔ "ہر وقت کہتے رہتے تھے کہ تم لوگ میرا فون نہیں اٹھاتے' میں گیا اور ان کا فون اٹھا لایا۔"

"دیکھا ضمیر۔۔۔ چینا کا بھائی کتنا عقل مند ہے۔" فخریہ انداز میں چینا نے کریڈٹ لینا چاہا۔

"ہاں۔۔۔ اس میں کوئی شک نہیں ہے کہ سو فیصد تم پر ہی گیا ہے۔" ضمیر بھائی نے لفظ چباتے ہوئے طنز کیا۔

"یہ سب چھوڑو۔۔۔ لیکن دیکھو انہیں طعنے کا جواب ہم نے دینا تھا اور وہ پھر سے طعنہ بھی مار گئے۔ ساتھ الزام بھی لگا گئے۔" اس سے پہلے کہ علی انہیں حوصلہ تسلی دیتا' ایک بار پھر فون کی بیل بجنے لگی تھی' مگر اس دفعہ فون علی کا تھا' سو وہ ایک نظر ان تینوں کو دیکھتے ہوئے اوپر کی پورشن کی طرف متوجہ ہوا اور فون لے کر اپنے کمرے میں چلا گیا۔ ضمیر بھائی' چینا اور خالہ سب ہی سوالیہ نظروں سے ایک دوسرے کو دیکھتے وہیں کھڑے تھے۔

☼ ☼ ☼

ہم دوا دارو نہیں دیتے' دعا دیتے ہیں بس
اچھوں اچھوں کو یقین آتا ہے پھنس جانے کے بعد

"او جی ستاؤ... کی حال اے سوہنیو۔" ابا شیرہ ٹپکاتے لہجے میں علی کے کانوں میں سیسہ انڈیل رہے تھے کہ جو بات علی کے مطلب کی تھی اور جس مقصد کے لیے انہیں پھنسایا گیا تھا وہ تو اب تک حل نہیں ہو رہا تھا اور جس طرح بے صبرے دولہا سے قاضی صاحب کا طویل خطبہ نکاح برداشت نہیں ہوتا بالکل اسی طرح علی سے بھی اب ان کی مفت بات چیت برداشت نہیں ہو رہی تھی۔

"کیا بتاؤں... بھائی کی طبیعت خراب ہی ہے۔"

"ویسے آپ کا بھائی ریل گڈی میں تے پیدا نہیں ہوا تھا۔" فون کرتے ہی بھائی کے ذکر نے ابا کو ایسا بدمزا کیا تھا جیسے حلیم میں ہڈی نکل آئی ہو۔

"کیا مطلب ہے آپ کا؟"

"او جی مطلب یہ ہے کہ ریلوے سے بڑا ملتا جلتا ہے۔ چوبیس گھنٹے بارہ مہینے خراب کی ہی خبر آتی ہے۔"

"ایسی بات کرنے سے پہلے آپ کو سوچنا چاہیے تھا کہ کس سے کر رہے ہیں۔" علی کے انداز میں دبا دبا غصہ تھا۔

"نہیں جی... سچی بات کرنے سے پہلے سوچن لگ جاؤ تاں تے فیر بات کرنے کی ہمت نہیں رہتی۔"

"نہیں بھی... اب ایسی باتیں کر کے بور نہ کریں۔" علی نے نخرہ دکھایا تو ان کے بھی گویا سارے سوچ آن ہو گئے۔

"تاں تے فیر تسی دس دیو سوہنیو کہ کون سی باتوں میں خوشی مسوس کرو گے؟"

"نوٹوں کی' روپوں کی... ابھی تک ایک بھی چیک نہیں بھیجا' کیسے بڑے وہ ہیں آپ۔"

اور تب ابا کو یوں ہی لگا جیسے فون کے دوسری طرف موجود حسینہ کے گھر کی زمین بھی چھت سے شروع ہوتی ہو گی' لیکن پھر خود ہی لاحول پڑھ ڈالی۔

"او آہو جی... وہ دراصل..."

"لوگ تو دل و جان ہتھیلی پر لیے کھڑے ہیں۔ لیکن میں چاہ رہی تھی کہ آپ سے ہی بات آگے بڑھے۔ دراصل جو فیلنگز آپ سے بات کرنے میں ہوتی ہیں نا... وہ کسی اور کے ساتھ محسوس ہی نہیں ہوتیں۔"

اور تب ابا کو اپنے دل پر جو چھریاں چلتی محسوس ہوئی تھیں اس کا اندازہ وہی لگا سکتے تھے۔ جی چاہ رہا تھا کہ چیک بک چرانے والے کو من بھر کی گالیاں سنائیں' تاکہ اس کی آنے والی نسلوں میں بھی کوئی بندہ کسی ایسے وقت میں چیک بک چوری نہ کرے' جبکہ اگلا عشق و عاشقی کی سب سے اوپری سیڑھی پر موجود ہو۔ اب گالیاں دینے کی خواہش کرنے والے ابا کو یہ کون سمجھاتا کہ گالی دینے والے مرد اور جگالی کرنے والے جانور میں سے اگر چار ٹانگوں کا فرق نکال دیا جائے تو انہیں با آسانی ایک ہی صف میں کھڑا کیا جا سکتا ہے۔

"ہائے میں مر جاواں ہوا کھا کے... آپ کو کیا پتا میرے نال کیا تے کش ہو گیا ہے..." ابا نے سسکی لینے کی کوشش میں غلطی سے ڈکار مارا اور بغیر شرمندہ ہوئے اپنی بات جاری رکھی۔

"پر دیکھو کسی کا دل کر وہ نہ لے لینا۔

میں راستے میں ہوں' بس آ رہا ہوں۔"

کسی اور کی دلہن نہ بن جانا' ستنڈ ریلا
میرا انتظار کرنا' ستنڈ ریلا

مختلف فلمیں' ڈرامے اور جلسے دیکھ کر ابا کو بھی اب اتنا تو اندازہ ہو ہی گیا تھا کہ کسی کے بھی دل میں گھر کرنے اور اپنی حمایت حاصل کرنے کے لیے اب گانا بجانا' میوزک کس قدر اہم ہے۔ جب ہی شرماتے لجاتے ہوئے بات کرتے کرتے بغیر بتائے ہی گنگنانے لگے تو علی نے چشم تصور میں انہیں آدمیوں کی لو منتخب رشماں قرار دیتے ہوئے سوچا کہ ابا کی آواز سے بہتا درد چیک بک کی چوری سے کہیں زیادہ اس ادھورے رومانس کا تھا جو فی الحال تصورات کی دنیا ابا کے زیر سایہ پالا پوسا جا رہا ہے۔

"انتظار تو کروں' مگر کب تک... آخر میرا بھائی..." علی نے خوب صورت نسوانی آواز پر جذبات کا غلاف چڑھایا تو انہوں نے فوراً" بات کاٹ دی۔

"او کولی مارو... میرا مطلب ہے کولی رونا بھائی کو تے اسے آرام آ جائے گا... پر دراصل میری چیک بک



ہمارے ہمسایوں نے چوری کر لی ہے۔"

"ہمسایوں نے؟" علی نے حیرت سے کہا۔

"مگر وہ سب تو بہت اچھے ہیں۔" بے ساختہ ہی علی کے منہ سے چھینک کی طرح برآمد ہوتے الفاظ نے لمحہ بھر کے لیے ابا کو چونکایا۔

"اچھے ہیں؟ کیوں وہ سب آپ کا باتھ روم صاف کرتے ہیں؟"

"نہیں' نہیں... میرا یہ مطلب تھا کہ ہمسائے تو اچھے ہوتے ہیں' لیکن انہوں نے تو آپ پر بڑا ظلم کیا ہے۔ یہ بھلا کیسے ہمسائے ہوئے۔"

"بس جی میرے ہمسائے بھی ایسے ہی ہیں جیسے پاکستان کے ہیں... دینے کے لیے ان کے پاس صرف اور صرف ٹینشن ہوتی ہے ہور کش نئیں... حالانکہ میں نے تے آتے ساتھ ہی بڑے پیار کا چھوٹا سا پیغام بڑی عید سے پہلے اور چھوٹی عید کے بعد براہ راست خود دیا تھا... پر وہ تے اس قابل ہی نئیں تھے۔"

"اچھا تو اب میں سمجھی کہ آپ بھی ان لوگوں میں سے ہیں جو موبائل پر آئی لو یو کا میسج لکھ کر اسے Send to all کر دیتے ہیں۔" علی نے بھی جوابی وار کیا' جو حسب توقع وہ برداشت نہ کر سکے۔ یوں بھی بڑی عمر کے مردوں سے محبت کرنے کا ایک فائدہ یہ بھی ہے کہ وہ تلخ سے تلخ بات کو بھی برداشت کر کے ہنستے مسکراتے ہوئے اس پھل کا انتظار کیا کرتے جس کا وعدہ صبر کرنے کے بعد دینے کا ہوتا ہے۔ اس عمر میں بندہ محبت کی بس ایک نظر سے ہی سیر ہو جاتا ہے' جبکہ دوسری صورت میں سیر بھر محبت سے بھی بندے کی نظر بس نہیں ہوتی۔

"آ... ہائے توبہ کریں' میں نے تے آج تک کسی کو میسج پر آئی لو یو نہیں کیا۔ سب کو ان کے منہ پر ہی کہا اور پھر منہ کی کھا کر اپنا سا منہ لے کر رہ گیا۔"

"وہ تو سب ٹھیک ہے۔ لیکن..."

"او جی تسی فکر نہ کرو... میں پلیس میں ان سب کے خلاف رپٹ لکھوانے لگا ہوں... ورنہ پیار سے تے یہ لوگ چیک بک کیا رستہ وی نہیں دیتے۔"

"نہیں نہیں ایسا نہ کرنا..." علی نے چاہا کہ انہیں روک لے' مگر تاکا ہی ہوئی۔

"دیکھیے گا جی... کیسے مال برآمد کراتا ہوں ان سے... اور فیر ہم دونوں کا ملنا زیادہ دور نہیں۔"

"ہاں نزدیک تو ہم ویسے بھی بہت ہیں۔" ممکنہ خطرے کے پیش نظر علی کی آواز مدھم پڑ گئی تھی جب ہی رب رکھا کہنے کے بعد جب دونوں اطراف سے فون بند ہوئے تو علی کی نسوانی آواز ابا کے کانوں میں ایسے دوڑ رہی تھی جیسے فٹ بال گراؤنڈ میں بال... ہر طرف "ہائے اوئے صدقے جاواں نزدیک سمجھتی ہے مجھے۔ مر جاواں غصہ کھا کے جلدی سے جلدی میں اس حسینہ کو دیکھ لوں تے میری وی زندگی آسان ہو جائے۔"

ٹیلی فون پر لڑکی کا گمان کیسے ابا کے دل میں اس کے لیے اتنی محبت بھر گئی تھی کہ اپنی صحت کے پیش نظر انہوں نے بس وہیں تک ہی بریک لگا دی کہ کہیں حد سے نہ بڑھ جائے۔ یوں بھی ان کا ماننا تو یہ تھا کہ محبوبہ کی زبان کا حدود اربع جتنا مختصر ہو محبت کا رقبہ اتنا ہی وسیع و عریض ہوتا ہے۔ اس کے برعکس محبوبہ کی زبان کا حدود اربع وسیع ہونے لگے تو پھر محبت کا رقبہ نہیں کتبہ ملا پا جاتا ہے کہ مرد خود چاہے جتنا ہی باتونی اور اکھڑ ہو' لڑکی اسے ہاں میں سرہلاتے رہنے والی ہی اچھی لگتی ہے۔ اب یہ الگ بات ہے کہ بعض اوقات یہی لڑکی اگر بیوی بن جائے تو ہاں میں سرہلاتے رہنے کا کام شوہر کو سونپ دیتی ہے اور بات بات پر جوتا اتار لینے والا بندہ دوسروں کے سامنے زیادہ سے زیادہ جرابیں اتارنے کو ہی بڑی پہلوانی خیال کرتا ہے۔ یوں بھی ابا کا تعلق ایک ایسے خاندان سے تھا کہ جہاں پریشر ککر کو صرف اس لیے کچن میں نہیں رکھا گیا تھا کہ وہاں خواتین کام کرتی ہیں اور یہ سیٹیاں بجاتا ہے۔ خواتین کا اس حد تک خیال رکھنے والے خاندان کے ہونہار سپوت ابا اگر ان روایات سے روگردانی کرتے تو یقیناً" اسلاف کی روح کو تکلیف پہنچتی۔ اس لیے انہوں نے بھی اپنے تمام حقوق و فرائض اس نئی آنے والی کے لیے نام لکھ دیے

تھے۔

☼ ☼ ☼

آج کل موسم ٹھنڈا ہونے کی وجہ سے سکون ہی تھا اور اسی سکون کو انجوائے کرتی چندا ابھی گاؤں میں اپنی سہیلی سے باتیں کرکے فون بند کرکے اٹھی ہی تھی کہ دوبارہ بیل ہوئی اور اس کے ہیلو کہنے اور ابا کی آمد کے ساتھ ہی کال منقطع بھی ہو گئی۔

"کیوں پتری 'کس کا فون تھا؟"

"پتا نہیں ابا کون ہے۔ صرف فون پر ہی کرتا رہتا ہے تنگ۔" اس نے کندھے اچکائے۔

"نئیں تے تیرا کیا مطلب ہے کہ تیرے سامنے آکے تنگ کرے۔" "او ہو ابا۔ آپ تو۔" چندا نے یوں بے دلی سے کہا۔ جیسے کھانے میں سے باسی کی بساند آئی ہو۔

"نئیں تے تیرا کیا خیال ہے 'میں پاگل ہوں۔" ابا کا سر ابلتے پانی کی کیتلی کے ڈھکن کی طرح آہستہ آہستہ ہلنے لگا تھا اور یہ اس بات کی پہلی علامت تھی کہ انہیں غصہ آرہا ہے۔

"ارے نہیں ابا مجھے تو ہے یقین۔"

"یعنی میں پاگل ہوں؟"

"نئیں۔ میں بھلا ایسا سوچ سکتی ہوں کیسے۔" چندا نے فوراً "مصالحتی جھنڈا" لہرا کر انہیں ٹھنڈا کیا' تو وہ اٹھ کر کسی کو فون ملانے لگے 'مگر ایسے کہ نمبر ملاتے ہی کاٹ دیتے اور یہ ہی عمل۔ انہوں نے تین' چار مرتبہ دہرایا تو چندا پوچھ ہی بیٹھی۔

"ابا۔ آپ اس وقت ٹیلی فون کے ساتھ کھیل رہے ہیں کون سا کھیل؟"

"اوئے۔ کھیل نہیں رہا' میں تے پلیس اسٹیشن پر مس کالیں مار رہا ہوں۔"

"مس کالیں وہ بھی پولیس اسٹیشن پر؟"

"تے ہور کی۔" ابا کھلے دل سے ہنسے اور یوں ہنسے کہ چندا کو لگا گیس کے چھوٹے چھوٹے سلنڈر ایک ساتھ پھٹ گئے ہوں۔

"پلیس کو چیک بک کی رپٹ لکھوانے کے لیے بلانا ہے نا۔ تاکہ آکر موقع واردات بھی دیکھ لیں۔" چندا ان کی باتوں کے جواب میں یوں چپ چاپ کھڑی تھی کہ لگتا ہوم ورک نہ کر آنے کے بعد استاد کے سامنے کھڑی ہو۔ چپ چاپ اور خاموش 'ابا البتہ مکمل جوش سے باتوں میں مصروف تھے۔ جب چینا نے اپنا خدشہ ظاہر کیا۔

"ویسے ابا کیا وہ آجائیں گے ایک مس کال پر؟"

"آہو۔ کیوں نئیں آئیں گے 'اور خاص کر اس وقت جب ایک دوسرے سے کہیں گے کہ "مس" کال آئی تھی تے فیر دیکھیں سب نمبر دیکھتے ہی دوڑیں گے۔" ابا کچھ زیادہ ہی خوش فہم ہو رہے تھے۔

"ہاں بس اللہ کرے۔ مل جائے چیک بک۔" چندا نے اتنے جذب سے دعا کی تھی کہ ابا کو شک سا ہوا۔

"آہو پتری بس دعا کریں۔ پر تو نے کیا کرنی ہے چیک بک؟"

ابا دراصل وہ۔ لڑکی تھی نا۔ نام اس کا نہیں رہا یاد۔" چندا نے ذہن پر زور ڈالا 'مگر ابا اس سے پہلے ہی بول پڑے۔

"علیشا۔ علیشا نام ہے اس اخبار والی لڑکی کا۔"

ابا جس بے تابی سے بولے تھے اس پر وہ خود ہی یوں شرمندہ ہوئے کہ چہرہ سرخ پڑ گیا اور پھر انداز سرسری سا بناتے ہوئے بولے۔ "مجھے شک ہے کوئی لیشا 'لوشا جیسا ہی نام تھا شید۔" ابا کا انداز چندا کو چونکا گیا تھا۔ "ہاں ویسے شک تو ہے مجھے بھی یہی۔"

"تے اپنے پر شک کرنی ہے؟" ابا کی حالت ایسی تھی کہ جیسے کسی کے گھر بجلی کا کنڈا لگاتے ہوئے پکڑے گئے ہوں۔

"نہیں' شک تو مجھے اس پر ہے۔ جس کا نام لیشا۔ لوشا بتایا ہے آپ نے۔"

"اوئے کس کا نام۔ یہ ہے کون؟"

"وہی ابا۔ جس کی میں کرنا چاہتی ہوں مدد۔ اور جس سے مل کر میں دینا چاہتی ہوں اسے کچھ روپے۔"



"اچھا۔ چل ٹھیک ہے' ٹھیک ہے' چیک بک مل گئی تے دیں دئیں تو دی کش پانچ دس روپے' خوش؟"

"جی ابا بہت خوش۔" چندا مسکرائی تو ابا نے بھی خطرہ ٹل جانے پر یوں گہرا سانس لیا' جیسے علیشا کا نہیں بلکہ ان کے سر سے نیلوفر کا خطرہ ٹل گیا ہو۔

ادھر جھپٹنے' ادھر پلٹنے اسے جکڑا اسے پکڑا لہو کو گرم رکھنے کے بہانے ہیں اڑانوں میں ہر اک لڑکی نظر آتی ہے ان کو فاختہ جیسی عقابی روح جب بے دار ہوتی ہے جوانوں میں

گھر میں پولیس کے آجانے کے ممکنہ خطرے کے پیش نظر کتنی سخت ٹینشن چل رہی ہے۔ اس تمام معاملے اور مسئلے سے بے خبر علی بڑے آرام سے صوفے پر بیٹھا موبائل فون ہاتھ میں لیتے ہوئے فیس بک پر لاگ ان ہو رہا تھا۔ جس طرح ہر دور میں مختلف ڈرگس نوجوان نسل میں مقبول ہو کر انہیں غیر محسوس طریقے سے تباہ کرتی رہی ہیں' بالکل اسی طرح آج کل کے دور کی سب سے مشہور ڈرگ کا نام ہی فیس بک ہے جو ایک اچھے بھلے انسان کو تنہائی پسند بنا دیتی ہے۔ دوسرے صورت میں وہ ہجوم میں بھی خود کو تنہا کرلیتا ہے اور یہ ہی وجہ ہے کہ آج ملک کے ستر فیصد نوجوان کمر درد میں مبتلا ہیں۔ باقی تیس فیصد کے پاس ابھی انٹرنیٹ کی سہولت نہیں ہے۔ ورنہ وہ بھی اب تک کمر درد کے کئی اسباب میں چیپ جانے مبتلا ہو چکے ہوتے۔

ایسا ہوتا ہے نا کہ آپ کے فرینڈز میں ایڈ کوئی بندہ ایک دم ہی انگڑائی لے کر جاگ جاتا ہے اور پھر آپ کی وال پر موجود ہر پوسٹ کے ساتھ چیک پوسٹ جیسا سلوک کرنے لگتا ہے اور جس کا نتیجہ تھوک کے حساب سے موجود نوٹیفکیشنز کے ساتھ آپ ہی کو بھگتنا پڑتا ہے۔ یہ ہی کچھ آج علی کے ساتھ بھی ہوا تھا' سو اس نے بڑے غصے سے آؤ دیکھا نہ تاؤ' اسے فرینڈز لسٹ میں سے ہی نکال باہر پھینکے کہ یہ وہی کم بخت تھے جو اس کے کئی مرتبہ کہنے پر بھی اس کا بنایا گیا پیج لائک کرنے پر ٹال مٹول سے کام لے رہے تھے اور تب علی یہ سوچنے پر مجبور ہو جاتا کہ وہ لڑکے جنہیں گھر میں

دوسری مرتبہ مانگنے پر سالن نہیں ملتا اور وہ لڑکیاں جن کے ذمہ گھر میں ہاتھ روم دھونے کا کام ہوتا ہے۔ پیج لائک کرنے کا کہو تو ایسا سمجھتے ہیں کہ انہیں ایک کلک کرنے نہیں' بلکہ نکاح نامہ سائن کرنے کو کہا جا رہا ہے۔

اور لڑکیوں کے تو کیا ہی کہنے' پہلے مختلف کارٹون سینڈ کرکے اوٹ پٹانگے جواب دیتی رہیں گی اور پھر ایک دم ہی انہیں یاد آتا ہے کہ میں تو لڑکوں سے چیٹنگ ہی نہیں کرتی اور یہ کہ مجھے ایسے لڑکے نہیں پسند جو لڑکیوں سے زیادہ فری ہونے کی کوشش کریں۔ اس پر اگر کوئی جانباز آگے سے یہ لکھ دے کہ باجی آپ غلط سمجھ رہی ہیں' میں تو آپ کو بہن کی طرح بات کر رہا تھا۔ بس یہ میسج آخری ثابت ہوتا ہے اور لڑکی اسے اپنی بے حرمتی خیال کرکے نہ صرف ڈیلیٹ بلکہ بلاک بھی کر دیتی ہے اور تین دن تک آئینے سے ہی پوچھتے پائی جاتی ہے کہ مائی گاڈ۔ کیا میں بغیر دیکھے بھی بہن جی ٹائپ لگتی ہوں۔

دوسری طرف علی کی ٹائپ کے لڑکے تو جیسے ہوتے ہی اس انتظار میں ہیں کہ ادھر کوئی لڑکی ان کا کمنٹ کسی بھی پیج یا گروپ پر لائک کرے اور وہ فٹ سے اسے فرینڈز ریکویسٹ بھیجیں۔ ہر بنتے ہو جانے والا سچا پیار انہیں کا علامتی نشان ہے۔ اب چاہے کسی بے چاری سے انجانے میں لائک پر کلک ہو گیا ہو' لیکن انجانے میں بھی سرزد ہونے والے اس عمل کو وہ دل پر لے لیتے ہیں اور صبح شام ہاتھ روم جائیں نہ جائیں لڑکیوں کو السلام علیکم 'گڈ مارننگ' شب بخیر' سلام صبح اور اس کے بعد سلام محبت تک کہنا اپنا آئینی و قانونی حق سمجھتے ہیں۔ ایسے لڑکے گھر والوں کے سامنے اس طرح کا منہ بنائے رکھتے ہیں کہ گھر کے بڑے انہیں نصیحت کرتے ہوئے بھی ڈرتے ہیں کہ پہلے ہی بے چارہ اتنا سیدھا ہے' کہیں اپنے بھولپن میں مارا ہی نہ جائے۔ اگر کسی طریقے سے خدا رسول صلی اللہ علیہ وسلم کا واسطہ دے دے کر فون نمبر تک بھی رسائی ہو جائے تو بات کرنے سے دو دن پہلے ہی پیاز کھانا چھوڑ

دیتے ہیں۔۔۔ محبت کا اظہار ایسے کرتے ہیں جیسے کراچی شہر میں لوگ چوریاں کرتے ہیں۔ یعنی دھڑلے سے اور روزانہ کی بنیاد پر۔

مگر اس سب کے باوجود آخر کار ان کی اس خواب سے آنکھ کھل جاتی ہے اور غصے اور مایوسی میں خود کو کمرے میں بند کر لیتے ہیں۔ کیونکہ خود نہ کریں تو ان کی حالت دیکھ کر دوسروں کو کرنا پڑے اور پھر ان کا فیس بک پر ایسا آنا جانا ہوتا ہے کہ اسٹیٹس لگا کر کمنٹس اور لائکس کے انتظار میں بیٹھے رہتے ہیں، جیسے آج کل مالٹوں کی ریڑھی والا گاہک کے انتظار میں بیٹھتا ہے۔

سو علی نے بھی اسٹیٹس اپ لوڈ کیا ہی تھا کہ چینا اور خالہ ایک دوسرے کے آگے پیچھے ٹرین کے ڈبوں کی طرح لاؤنج میں داخل ہوئیں اور خالہ نے علی کو دیکھتے ہی سوال داغ دیا۔

"ضمیر کہاں ہے؟"

"بک گیا۔۔۔" علی نے مسکراتے ہوئے جواب دیا تو چینا کو اس کا یوں مسکرانا اچھا نہیں لگا۔ "کاش چینا تمہیں فنی کہہ سکتی۔"

"واقعی چینا مجھے خود لگتا ہے اس میں تمہاری امی کی طرف سے کوئی فنی خرابی رہ گئی ہے۔"

"اوہو۔۔۔ مجھے تو سمجھ نہیں آرہا ہے کہ آپ لوگ گھبرا کیوں رہے ہیں۔" علی بولا۔

"مگر پولیس گھر پر آ بھی گئی تو خیر ہے۔۔۔ کیا ہو جائے گا؟"

"علی یہ بات تو کسی جاہل سے بھی پوچھو تا تو وہ بھی تمہیں بتا دے گا۔" "آپی اسی لیے تو آپ سے پوچھ رہا ہوں۔"

"علی۔۔۔ چینا تمہیں جاہل لگتی ہے کیا؟" چینا کو یوں آزادانہ انسلٹ کی علی سے توقع نہیں تھی۔

"ہاں چینا ویسے پچھلے کچھ دنوں سے تو مجھے بھی تم کاہل کاہل سی محسوس ہو رہی ہو۔ لیکن چھوڑو یہ وقت ان باتوں کا نہیں ہے۔"

"ہاں خالہ۔۔۔ صحیح یاد دلایا' یہ وقت تو میرا آن لائن ہونے کا ہے۔" اور اس سے پہلے کہ علی اپنے کمرے کی طرف مڑتا ضمیر بھائی کے تاثرات نے اسے رکنے پر مجبور کر دیا کہ آتے ہی جو بیان انہوں نے دیا وہ بھی خاصا عجیب تھا۔

"بس۔۔۔ یہ ہی۔۔۔ یہ ہی ایک وجہ ہے کہ مجھے بچے اچھے لگتے ہیں اور وہ یہ کہ ان کے بیوی' بچے نہیں ہوتے' گھر میں سالا نہیں ہوتا۔ ٹینشن فری لائف گزارتے ہیں۔" کلینک کی چابی انہوں نے چینا کو یوں دی جیسے گرفتاری دے رہے ہوں' بڑی ہی بددلی سے۔

"یعنی گھر والے تمہیں ٹینشن دے رہے ہیں ضمیر؟" چینا نے اتنے پیار سے بات کی کہ ضمیر کو لگا ابھی ان کی شادی نہیں ہوئی۔ مگر خالہ کی آواز نے یہ خیال دیر تک قائم نہ رہنے دیا۔ "پینشن بھی دے لینا' پہلے چیک بک کا تو سوچو۔"

"خالہ! چینا نے ٹینشن کہا تھا۔"

"ہاں تو پینشن لینا بھی تو ٹینشن سے کم نہیں ہے نا۔۔۔ قطار میں کھڑے کھڑے اگلے مہینے کی بھی پینشن آجاتی ہے۔" حسب معمول خالہ کو سکون تب ملا جب وہ خود کو درست ثابت کر چکیں اور ان کی ان ہی خوبیوں کو سامنے رکھتے ہوئے اکثر چینا سوچتی کہ اس کا وہ کون سا گناہ ہے' جس کی پاداش میں خالہ اب تک کسی کی بھی بیوی بننے سے بال بال بچی ہوئی ہیں۔

"باتیں چھوڑیں اور اب ذرا چیک بک بھی ڈھونڈ لیں۔" علی نے اصل مسئلہ یاد دلایا۔

"لیکن چینا نے تو کہیں نہیں چھپائی۔۔۔ اس لیے جیسے گئی ہے ویسے ہی آئے گی۔"

"چینا۔۔۔" ضمیر بھائی نے اس کی توجہ اپنی طرف مبذول کی۔ "شادی کے بعد ہی کم از کم بندہ عقل مند ہو جاتا ہے' لیکن تم تو۔۔۔"

"لیکن ضمیر' بعد میں ہونے کا بھلا کیا فائدہ۔۔۔ شادی Undo تھوڑی ہو سکتی ہے۔"

"چیک بک نہ ملی تو ہمیں پیسے دینے پڑیں گے۔ یاد رکھیں یہ بات۔" علی نے پھر الارم بجایا۔

"تمہارا دماغ' نیت اور نظر تو ویسے ہی خراب ہے'



لیکن بندہ کم از کم کوشش کر کے سوچ ہی اچھا لیتا ہے۔" ضمیر بھائی نے اسے مولانا بن کر کسی گناہ گار کی طرح ٹریٹ کیا تھا اور تب وہ خود کو چیلنج کر کے کچھ سوچنے لگا اور جلد ہی چٹکی بجا کر تینوں کو اپنی طرف متوجہ کر لیا۔ "کیوں نا' میں اوپر جا کر چندا سے ہی مدد مانگوں؟"

"چندا سے مدد؟ کیوں وہ ایدھی کی ایمبولینس چلاتی ہے۔" وہ اب تک چڑے ہوئے تھے۔

"وہ اپنے ابا سے کیس نہ کرنے کا تو کہہ سکتی ہے نا۔" علی نے وضاحت کی تو چینا نے بڑے فخر سے اسے دیکھا۔

"دیکھا ضمیر۔۔۔ چینا کا بھائی کتنا جینئس ہے۔"

"ہاں چھپا لو۔۔۔ نظر نہ لگ جائے۔" انہوں نے نصیحت کی طرح بے زاری سے سنا اور جواب دیا۔ علی ان کے کسی بھی مزید اقدام کا انتظار کیے بغیر اوپر کو جاتی سیڑھیوں کی طرف چڑھا تو خالہ بھی اس کے پیچھے لپکیں۔

"رکو علی۔۔۔ میں بھی تمہارے ساتھ چلتی ہوں۔"

"نہیں خالہ' تم کیا کرو گی جا کر۔۔۔ یہیں رہو۔" علی نے جان چھڑائی۔

"میں بس تمہارے پیچھے کھڑی رہوں گی۔" اپنا مطلب ہوتا تو خالہ کا لہجہ سزائے موت کے قیدی جیسا ہو جایا کرتا تھا۔ چہرے پر بھی وقت نزع محسوس ہوتا کہ شاید اسی طرح بات بن جائے۔ اور یہ ہی وہ موقع تھا جب ضمیر بھائی کو محسوس ہوا کہ یہ علی کو تپانے کا آئیڈیل وقت ہے سو جھٹ سے بولے۔

"علی۔۔۔ خالہ ٹھیک کہہ رہی ہیں' کیونکہ ہو سکتا ہے چندا گھر میں اکیلی ہو۔ اس لیے تمہیں تو ہم کبھی بھی اکیلا نہیں جانے دیں گے؟" ضمیر بھائی کی بات پر حسب توقع وہ چڑ گیا تھا۔

"ہر بندے کو اپنی طرح کا مت سمجھا کریں۔ ہر بندہ آپ کی طرح کا نہیں ہوتا کہ جہاں کوئی لڑکی دیکھی جھٹ سے اپنے ڈاکٹر ہونے کی اطلاع دے دی کہ کوئی تو چھوٹی موٹی بیماری ہو گی ہی۔"

"ہر بندہ میری طرح نہیں ہوتا نا اسی لیے تو تمہیں اکیلا نہیں بھیجیں گے' کیوں چینا؟ خالہ تم خود بتاؤ' کیونکہ چینا کو تو کچھ سمجھ نہیں آرہا کہ تمہارا پیچھے کھڑے رہنے کا آخر مقصد کیا ہے۔" ضمیر بھائی نے گیند چینا کے کورٹ میں پھینک دی تھی۔ ادھر علی کا ایک پاؤں اوپری سیڑھی پر اور دوسرا نچلی پر تھا۔ لگتا جوتے پہن کر پالش کروا رہا ہے۔

"چینا۔۔۔ کیا تم نہیں جانتی کہ ہر کامیاب کے پیچھے ایک عورت ہے؟ بس اسی لیے میں بھی علی کو کامیاب مرد کے طور پر دیکھنا چاہتی ہوں۔" چینا کو ان کی بات دل پر لگی تھی۔ جب ہی یوں متواتر تائید میں سر ہلایا' جیسے بس میں بیٹھی ہوں اور بس کسی ناہموار سڑک پر ہچکولے لے رہی ہو۔ "ہونہہ۔۔۔ یاد رکھیے گا ہر ناکام مرد کے پیچھے دو عورتیں ہوتی ہیں۔" علی نے بڑے غصے میں کہا۔ ضمیر بھائی نے اپنی جیت کی خوشی میں مسکراتے ہوئے چینا کو دیکھا تو انہیں محسوس ہوا کہ جس انداز میں وہ آگے بڑھ کر کھڑے ہیں۔ چینا اور خالہ دونوں ان کے پیچھے ہیں' سو علی کی بات کے تناظر میں جہاں تھے' جیسے تھے' وہیں بیٹھ گئے۔

"ضمیر کیا ہوا؟ چکر آگیا' بی پی لو ہو رہا ہے یا۔۔۔" چینا کے تشویش بھرے سوالات کا ان کے پاس اس وقت کوئی بھی جواب نہیں تھا۔ صرف اس لیے کہ ابھی تازہ تازہ انسلٹ کا خمار برقرار تھا۔ ورنہ تو عام حالات میں وہ ان مرد حضرات میں سے ہرگز نہیں تھے جو اپنی بیوی کے دو چار سوالوں پر ہی ناک بھوں چڑھانے لگتے ہیں اور یہ ہی سوال اگر کوئی اور خاتون پوچھ لیں تو علم و فضل کے وہ دریا بہاتے ہیں کہ پوچھنے والی کی طبیعت ہو جائے' مگر یہ بتا بتا کر نہ تھکیں۔ جب ہی چینا نے بھی انہیں کچھ دیر کے لیے تنہا چھوڑنا بہتر سمجھا۔

☼ ☼ ☼

جب حسب تسلی نہ ملا قافیہ کوئی<br>
پھر کام چلایا ہے فقط خانہ پری سے

کرتا ہے خوشامد بھی بڑے رعب سے انور
مکھن نمکی لگائے تو لگتا ہے چھری سے

دل ہی دل میں چندا سے کیے جانے والے ممکنہ مکالموں اور خوب صورت جملوں کو دہراتے ہوئے جب علی خالہ کی زیر نگرانی چندا کے پورشن تک پہنچا تو اتفاق سے وہ لاؤنج میں ہی موجود تھی اور انہیں یوں بریکنگ نیوز کی طرح اچانک دیکھ کر حیران رہ گئی۔

"ارے آپ لوگ کیسے آئے گھر ہمارے۔"

"سیڑھیوں سے۔۔۔ ویسے عاشق انکل سے کہا تو ہے کہ لفٹ لگوا دیں' کیونکہ اب تو دونوں گھروں میں آنا جانا لگا ہی رہے گا نا۔" علی نے مسکراتے ہوئے بڑے اعتماد سے جواب دیا۔

"اوہ۔۔۔ لیکن کیوں؟ کہتی ہوں میں کہ خیر تو ہے' ایسا کیا ہو گیا؟" وہ اب تک سمجھ نہیں پا رہی تھی۔

"بس چندا خیر ہی تو نہیں ہے۔" علی کا انداز بالکل ایسا تھا جیسے ان دونوں میں بڑی گہری دوستی بڑے عرصے سے چلی آ رہی ہو اور یہ ہی بات چندا کو زیادہ حیران کر رہی تھی۔

"تمہارا پیر نہ ہو علی' میرا تو ہے' بلکہ دونوں ہیں۔" خالہ کی باتوں کو وہ صرف اس لیے نظر انداز کرنے کا ارادہ کر کے آیا تھا کہ چندا کے سامنے معاملات مزید خراب نہ ہو جائیں۔ جب ہی ان کی بات کو سنی ان سنی کرتے ہوئے چندا کے ذرا سا نزدیک آکر پوچھا۔

"چندا ویسے تمہارے ابا ہیں؟"

"نہیں تو میں اکیلی ہوں۔" چندا نے جواب دیا تو علی خود کو روک نہ پایا اور با آواز بلند بولا۔ "انا للہ وانا الیہ راجعون" اور یقیناً" یہ پہلا موقع ہو گا جب کسی نے اتنی خوشی سے یہ الفاظ ادا کیے ہوں۔ چندا اس کی بات سمجھ کر غصے میں آگئی تھی۔

"شرم نہیں آتی کرتے ہوئے ایسی باتیں؟"

"نہیں۔۔۔ مجھے تو ویسی باتیں کرتے شرم آتی ہے۔" علی نے شرمانے کی بھونڈی اداکاری کی۔

"کمال ہے' یعنی ساری دنیا جانتی ہے کہ میرے ابا ہیں حیات اور تم۔۔۔"

"اور کیا علی۔۔۔ اس کے ابا کے واہیات ہونے کے بارے میں تو ساری دنیا جانتی ہے تم مجھ سے یہ ہی پوچھ لیتے بھلا۔ ساری بات تفصیل سے بتا دیتی۔" خالہ کے نقص سماعت نے اپنا آپ ظاہر کیا۔

"کمال ہے۔۔۔ یعنی آپ لوگ آئے ہیں یہاں ہماری بے عزتی کرنے؟"

"نہیں۔۔۔ وہ تو ہم گھر پر بھی کر رہے تھے۔ یہاں تو ہم ایک بات کرنے آئے تھے کہ۔۔۔" علی کی بات کو جانے کیوں خالہ نے موضوع سے ہٹتا محسوس کیا یا شاید اس کی آنکھوں سے کوئی تحریر پڑھی کہ فوراً" سے اسے کہنی مار کر سیدھی طرح بات کرنے کا اشارہ آنکھوں سے کیا۔

"اچھا۔۔۔ سچ سچ بتاؤ کہ تمہارے ابا اس دنیا میں کہاں پر ہیں؟" علی نے اپنا سوال واضح کیا۔

"ابا چیک بک ڈھونڈنے گئے ہیں' کیوں ہے کوئی مسئلہ؟"

"تو گھر میں ہی سرچ آپریشن کرتے نا بھلا باہر کیوں گئے؟" خالہ نے پوچھا۔ "اس لیے کہ گھر میں بجلی جلانے کا بل آتا ہے۔ اس لیے ڈھونڈ رہے ہیں سورج کی روشنی میں۔۔۔" بات کرنے کے دوران چندا نے لمحہ بھر رک کر دونوں کو دیکھا اور پھر ان کی یادداشت واپس لانے کی کوشش کی۔

"میں یاد دلا دوں کہ آپ دونوں آئے تھے کسی کام سے۔"

"تمہارا کوئی بھی کام ہو چندا' میرے سر آنکھوں پر۔" علی نے پھر سے پٹڑی سے اترنا چاہا۔

"لیکن سر تو سب کا آنکھوں پر ہی ہوتا ہے۔" چندا نے نیا نقطہ نکال لیا تھا۔

"سب کہاں۔۔۔ آج کل کے لڑکے تو سر ہاتھوں میں لیے پھرتے ہیں۔" چندا نے حیرت سے خالہ کی وہ بات سمجھنے کی کوشش کی جو خود خالہ نے بھی شاید نا سمجھی میں کر دی تھی۔ "خالہ سر نہیں دل ہاتھوں میں لیے پھرتے ہیں۔" علی نے دونوں کی مشکل آسان کی۔

"آپ دونوں نے آپس میں ہی باتیں کرنی ہیں تو



کریں اپنے گھر جا کر۔" "نہیں' نہیں چندا' وہ دراصل تمہارے ابا سمجھتے ہیں کہ ان کی چیک بک ہم نے چوری کی ہے۔ حالانکہ ایسا نہیں ہے۔" علی بات کرتے کرتے منمنانے لگا تھا۔

"ہو سکتا ہے سمجھ رہے ہوں ٹھیک۔۔۔" چندا نے اپنے ابا کی سائیڈ لی۔

"ویسے تم ہماری مدد نہیں کرو گی؟"

"پولیس کا ہے فرض مدد آپ کی۔۔۔ اور میں ہرگز نہیں ہوں پولیس میں۔" چندا نے صاف جواب دے کر انہیں اب چلتے جان کا اشارہ کیا تو بڑے ہی بے آبرو ہو کر اس کے کوچے سے وہ نکلے۔

☼ ☼ ☼

"علی۔۔۔ علی۔۔۔ اب آ بھی جاؤ نا کہاں ہو؟" چینا نے کچن کی کھڑکی سے سر نکال کر علی کو پکارا تو وہ فوراً" بیرونی گیٹ سے لان اور پھر لاؤنج سے ہوتا ہوا کچن میں آگیا۔

"آپی میں باہر گیا تھا۔۔۔ فقیر کہہ رہا تھا اللہ کے نام پر کچھ دے دو' باہر ابا کی سائیکل کھڑی تھی۔ میں نے بٹھا کر جھولا دے دیا۔"

"خدا کا واسطہ ہے ابا کی کسی چیز کو بھی مت چھیڑا کرو' پہلے ہی ہم سب چینا سمیت پھنس گئے ہیں۔" چینا نے ٹیبل پر کھانا لگاتے ہوئے کہا۔ جس پر علی نے بھی تائید میں گردن ہلائی اور گلاس میں پانی ڈال کر پینے سے پہلے ہی اسے غور سے دیکھ کر بولا۔

"آپی دیکھیں تو ذرا۔۔۔ آج کل میرا خیال ہے پانی صاف نہیں آ رہا۔ اس لیے برف کو دھو اور ابال کر استعمال کیا کریں۔" علی کی بات پر ڈونگے میں سالن ڈالتی چینا چونکی۔

"وہ اچھا کیا بتا دیا علی۔ چینا دودھ والے کو بھی میسج کر دیتی ہے کہ پانی ملانے سے پہلے ابال لے۔" کھانے کا وقت تھا اور اب سب کو کچن میں ہی جمع ہونا تھا۔ اس لیے خالہ اور ضمیر تقریباً" ایک ساتھ ہی داخل ہوئے اور اپنی اپنی کرسیاں دراز کھولنے کے انداز میں گھسیٹ کر بیٹھ گئے۔

"چینا بھئی کیا ہے آج لنچ میں؟" خالہ نے منہ میں آئے پانی کو نگلتے ہوئے پوچھا تو ہلکا سا جواب آیا۔

"دوپہر کا کھانا۔"

"چلو شکر ہے آج لنچ میں دوپہر کا کھانا ہے' ورنہ کل بھی تم نے غلطی سے دوپہر کو ڈنر کروا دیا تھا۔ پکی رات بھر بھوک لگتی رہی۔"

"میں تو کہتا ہوں کہ ہو سکتا ہے اس بڈھے کھوسٹ ابا نے بدلا لینے کے لیے وہ چیک بک ہمارے ہی گھر میں کہیں چھپا دی ہو۔" ضمیر بھائی جو اتنی دیر سے خاموش تھے آخر بولے۔

"نہیں ضمیر بھائی' گھر میں نہیں ہے۔۔۔ کیونکہ میں نے تو آپ کے والٹ تک میں ڈھونڈی مگر کہیں نہیں ملی۔" علی نے پانی پی کر گلاس ٹیبل پر رکھا۔

"اچھا تو میرے والٹ سے پیسے تم نے نکالے ہیں؟" علی یقیناً" ضمیر بھائی کے ہاتھوں پکڑا گیا تھا۔ مگر چینا اسے بچانے کو میدان میں کود پڑی اور گڑبڑاتے ہوئے بولی۔ "نہیں ضمیر' ہو سکتا ہے چینا نے نکالے ہوں۔"

"بالکل نہیں ہو سکتا' کیونکہ اس میں ابھی کچھ پیسے بچے ہوئے بھی تھے۔" ان کے پاس موجود پکے ثبوت نے علی کو شرمندہ سا کر دیا تھا۔

"علی تم تو کہہ رہے تھے کہ ان کے طعنے کا جواب دو گے۔ پڑ گئے نا لینے کے دینے۔" خالہ نے مسکراتے ہوئے اس پر پھبتی کسی تھی اور وہ جو پہلے ہی کھسیاہٹ کا شکار تھا دھیرے سے بولا۔ "ہاں تو مجھے کیا پتا تھا کہ وہ اوور ٹیک کر جائیں گے۔"

"ہاں تو اوور ٹیک کوئی بتا کر بھی کرتا ہے کیا؟" خالہ نے ہونہہ کے انداز میں گردن کو جھٹکا دیا۔ "ویسے میں سوچ رہا ہوں کہ اگر ہم خود پہلے پولیس اسٹیشن پہنچ جائیں تو۔۔۔"

"واہ۔۔۔ واہ۔۔۔ واہ۔۔۔ ضمیر تم پولیس اسٹیشن جا رہے ہو؟" خالہ کا جذبہ قابل فکر تھا۔ جب ہی علی بولا۔ "جوش تو دیکھیں جیسے پولیس اسٹیشن نہیں خلائی

اسٹیشن جارہے ہیں۔"

"ہاں ویسے خالہ علی ٹھیک کہہ رہا ہے۔" اس میں اتنا خوش ہونے والی کوئی بات تو چینا کو بھی سمجھ نہیں آئی۔"

"مجھے پولیس اسٹیشن دیکھنے کا بہت شوق ہے۔ بلکہ بچپن سے ہی شوق ہے۔" خالہ نے بتایا۔

"خالہ میں پولیس اسٹیشن کی بات کررہا تھا۔ زو کی نہیں۔" ضمیر بھائی پہلے ہی اکتائے ہوئے تھے۔

"اوہو... لیکن تھوڑا سا ہی فرق ہوتا ہے نا کہ زو میں نقصان پہنچانے والے پنجرے کی سلاخوں پر ہوتے ہیں اور پولیس اسٹیشن میں عہدے پر۔"

"خالہ کم از کم بندہ جمعے کے جمعے ہی دماغ استعمال کرلیتا ہے۔ کچھ لوگوں کی وجہ سے سب کو رگڑا کیوں دے رہی ہو۔" علی نے حیرت انگیز طور پر کام کی بات کی تھی جو خالہ کو سمجھ نہیں آئی۔ "اوہو... سیدھے لفظوں میں مجھے بتاؤ کہ کیا کرنا ہے؟"

"وہ جو پہلے تم نے کبھی نہیں کیا۔" چینا بھی کرسی پر بیٹھی اور سانس ڈالتے ہوئے بولی۔

"آرام..."

"نہیں کام..."

"تم نے مجھے کام والی سمجھ رکھا ہے چینا؟"

"کاش چینا تمہیں کام والی ماسی کہہ سکتی۔" خالہ نے کھا جانے والی نظروں سے چینا کو دیکھا تو اسے فوراً ہی ایک وضاحتی بیان جاری کرنا پڑا۔ "کاش کہہ سکتی... مگر کہا تو نہیں نا۔" اور تب خالہ کی خوشی کا عالم وہی تھا جو جھڑکیاں کھا کر خیرات لینے والے فقیر کا ہوتا ہے۔

☼ ☼ ☼

فقط اس آس پر بیٹھی رہی رفعت کی ماں برسوں
کہ بیٹی کے لیے اونچا سا اک پیغام آجائے

نہ شاہیں زیرِ دام آیا تو اس حد تک اتر آئیں
کوئی موچی، کوئی دھوبی، کوئی حجام آجائے

خالہ بھی پہلے پہل تو بستر سے بہترین کی تلاش میں ہر آنے والے رشتے کو انکار کہتی رہیں اور اب حالت یہ تھی کہ ابا جیسے سیکنڈ ہینڈ انسان کے پیچھے بھی آہیں بھرتی پائی جاتیں اور اب جب صبح ناشتے میں سب چائے پی رہے تھے، تب بھی خالہ اوپری پورشن کی طرف بھیگی نظروں سے دیکھتی ہوئی صبر کے گھونٹ پی رہی تھیں۔ جب چینا کی آواز سے سب کی خاموشی ٹوٹی۔

"کیا خیال ہے، کیا لگتا ہے کہ ابا کی چیک یک مل جائے گی؟ اور اگر ملے گی تو کیا ہمارے گھر سے یا چینا کی مانگی گئی دعا کے عین مطابق ان کے اپنے گھر کے کسی کون سے؟"

"چینا ہم کوئی نجومی تھوڑی ہیں کہ تم مستقبل کا حال جاننے کے لیے آپہنچی ہو۔" ضمیر بھائی نے چائے کا کپ ٹیبل پر رکھا۔

"اوہو... وہ تو سب ٹھیک ہے، لیکن چینا تو صرف General Opinion رہی تھی۔"

"تو بھئی... اب چینا کے لیے تو Onion بھی کسی جرنل کے ہونے چاہییں؟" خالہ نے بھی کپ اٹھایا تو علی ان کی بات سے مکمل طور پر متفق نظر آیا۔

"خالہ جرنل بھی تو Onion کی طرح کئی پرتوں میں چھپے ہوئے ہیں اور جب سامنے آتے ہیں تو بس رلا ہی دیتے ہیں۔" اس سے پہلے کہ "تکرار ہاؤس" میں اب اس بات پر گھنٹہ بھر تکرار چلتی باہر ہوتی موسلا دھار ڈور بیل نے ان سب ہی کی توجہ ادھر مبذول کروادی۔

"ارے یہ کون آگیا اس وقت؟" صبح صبح گوالے کے بجائے اور کون ہوسکتا تھا، یہ بات سب ہی کے لیے حیرت کا باعث تھی۔

"میں دیکھتا ہوں۔" علی اٹھنا چاہتا تھا مگر چینا نے بازو پکڑ کر دوبارہ بٹھادیا۔

"تم بیٹھو، چینا خود دیکھتی ہے۔" چینا کو ان کے یوں سلسلہ وار بیل دینے پر بہت غصہ آرہا تھا، جب ہی گیٹ کھولتے ہی ساتھ ساتھ بولتی بھی گئی۔

"ارے چینا کہتی ہے بیل سے ہاتھ ہٹا بھی لو کیا



ناشتے میں کرنٹ کھانے کا ارادہ ہے؟" اور گیٹ کھولنے کے بعد بھی چینا کے بولنے کی اسپیڈ میں کوئی خاص فرق نہیں آیا تھا۔ اسی جوش سے جملہ پورا بھی کیا۔

"ہاں بھئی بتاؤ... کیا طیارے میں فیول ختم ہوگیا تھا جو اتنی جلدی میں تھے؟"

اور بس پھر اس کے بعد جیسے ہی چینا نے نظر اٹھا کر سامنے دیکھا تو وہاں موجود حولدار اور لیڈی کانسٹیبل کو دیکھ کر منہ کھلا کا کھلا رہ گیا اور وہ دونوں ان کے گھر کو خالہ جی کا گھر سمجھتے ہوئے بڑی ہی بے تکلفی سے نہ صرف یہ کہ اندر آگئے، بلکہ تنقیدی نظروں سے لان سے لے کر گھر کے سامنے لگی لائٹوں تک کو بے تکلفی کے ساتھ جانچنے لگے۔ چینا کا کسی بھی پولیس مین کے ساتھ یہ پہلی مرتبہ واسطہ پڑا تھا۔ اس لیے گھبرا ایسے گئی تھی جیسے کسی اور دنیا کی مخلوق دیکھ لی ہو۔ تب ہی حوالدار نے اسے مخاطب کیا تو چینا پر یہ عقدہ بھی کھلا کہ سامنے پولیس وردی میں نہ سمجھ آنے والا معمہ نہ صرف حوالدار ہے، بلکہ پٹھان بھی ہے۔

"او خوچہ یہ سارا گھر تمہارا اے؟"

"نہیں نہیں سارا کہاں... چینا کا تو صرف یہ چھوٹا سا نیچے کا پورشن ہے۔ باقی اتنا بڑا اوپر کا پورشن اور وہ دیکھیں... وہ اوپر والی بالکونی سب چندا اور اس کے ابا کا ہے۔"

"اچھا اچھا... تو پر پہلے چینا کو بلاؤ... ام اس کو دیکھے گا۔" حوالدار صاحب نے فرمائش کی۔ "کبھی عورتوں کو دیکھنے سے بھی پرہیز بھی کیا کریں۔ چینا کی قسم صحت اور عہدے میں بڑا فرق پڑے گا۔"

اس دوران ہی لیڈی کانسٹیبل کی نظر خالہ، علی اور ضمیر بھائی پر پڑتی ہے جو چھپ چھپ کر انہیں دیکھے جارہے تھے۔ جب ہی وہ تشویش ناک انداز میں تفتیش کرتے ہوئے بولی۔

"یہ سب اندر کھلے ہوئے ہیں یا ہیلٹ باندھ کر گھومتے ہیں؟"

"یہ چینا کا گھر ہے، چڑیا گھر نہیں۔" چینا نے اس کے یوں کہنے پر بے حد مائنڈ کیا تھا۔

"او خوچہ تم چپ کرو، ام خود جاکر دیکھتی اے کہ اندر آخر ہوتی کیا اے۔" چینا نے چاہا تو بہت کہ انہیں کسی طریقے یہیں باہر ہی روک لے۔ مگر یہ ہو نہ سکا اور اب یہ عالم تھا کہ آگے آگے حوالدار صاحب، پیچھے لیڈی کانسٹیبل اور ان دونوں کے پیچھے چینا حواس باختہ سی اندر کی طرف جارہی تھی۔

☼ ☼ ☼

(باقی آئندہ)

فاخرہ گل

# خلا اسا لا ادا وپیڑ وا لا

پانچویں قسط

ابا اپنے بیڈ روم میں ٹی وی کے عین سامنے کرسی رکھے بیٹھے تھے جب چندا اندر آئی اور اس کے کچھ کہنے سے پہلے ہی بول پڑے۔ "او پتری میں کش سوچ رہا ہوں۔" "ابا آپ کے سوچ لیتے ہیں باتیں کرتے ہوئے؟" وہ حیران ہوئی اور پریشان بھی کہ جو اطلاع وہ دینے آئی تھی اس کے بجائے ابا نے کوئی اور بات چھیڑ دی تھی۔ "تو کیا چاہتی ہے میں باتیں کرکے سوچا کروں؟"

"نہیں میں تو چاہتی ہوں یہ کہ آپ سوچ کر باتیں کیا کریں۔"

"یہی تو تجھے بتا رہا تھا ناں کہ میں کش سوچ رہا ہوں۔"

"لیکن ابا آپ تو کر رہے ہیں باتیں۔"

"بات سنتی ہے کہ نہیں۔" ابا کا ضبط جواب دے گیا تھا۔

"آپ کے بولنے سے پہلے کیسے سن لوں بات آپ کی؟"

"تاں تے میں پہلے کیا طولہ (طبلہ) بجا رہا تھا؟" اور اس سے پہلے کہ جواب میں چندا بھی کچھ کہتی پھر بول پڑے۔

"اذیت دینے میں تے قسمے بالکل ماں پر گئی ہے تو۔"

"ابا نہ کہیں میرے سامنے دادی ماں کو ایسا اذیت پسند۔"

"اوئے میں تیری ماں کی بات کر رہا ہوں۔" ابا کو چندا شاید آج زچ ہی کرنے پر تلی تھی۔

"اگر تھا ایسا ہی تو کیوں کی تھی ان سے شادی۔" اولاد جیسی بھی ہو کیسی کے منہ سے اپنی ماں کی برائی برداشت نہیں کر سکتی' اسی لیے چندا نے بھی ابا کو گھورا جس پر وہ ٹھنڈی آہ بھر کر بولے۔

"ہاں تے اپنے غناؤں کا کفارہ بھی تے ادا کرنا تھا ناں۔"

"پھر تو آپ کو اپنے گناہوں کے حساب سے کرنا چاہیے تھیں چار شادیاں۔ صرف ایک سے بھلا کتنا کفارہ ادا ہوا ہوگا؟"

"بس اک واری چیک بک مل جانے دے فیر تیری ایہہ خاہش بھی پوری کردوں گا۔" بڑی بدمزا ہو کر کرنے سے پہلے چندا کی نظر اچانک ہی سامنے رکھے ٹی وی پر پڑی جو حیرت انگیز طور پر بند تھا مگر ابا پھر بھی اس کے سامنے یوں بیٹھے تھے گویا بڑا دلچسپ پروگرام دیکھ رہے ہوں۔

"ابا کیوں بیٹھے ہیں ٹی وی کے سامنے؟"

"اس لیے کہ میں ٹی وی دیکھ رہا ہوں۔ ہور کیا تجھے لگتا ہے تندور پر پیڑے دے رہا ہوں۔"

"لیکن ابا ٹی وی تو ہے بند۔ اس سے بہتر نہیں کہ آپ آن کرکے کوئی پروگرام دیکھ کر گزار لیں ٹائم پاس۔"

"او پتری جن کے لیے پیسے ضائع کروں بجلی ضائع کروں اور ان کے پروگرام دیکھوں کیا وہ بھی ہمیں کش دیں گے؟" چندا نے جوابی طور پر نفی میں سر ہلایا تو ابا نے اسے اشارے سے نزدیک بلا کر سرگوشی میں کہا۔

"جب میرا کسی وڈے (بڑے) آدمی کو دیکھنے کا جی

کرتا ہے ناں تے میں ٹی وی دیکھ لیتا ہوں۔"
"مگر اس میں تو نہیں آتا کوئی بھی بڑا آدمی"
"لو وہ تے اپنی حرکتوں سے چھوٹے ہو گئے ہیں
ناں۔ تو ادھر آ' اور یہ دیکھ۔" ابا نے ٹی وی کے مزید
قریب ہو کر اسے اپنا عکس دکھایا اور جوشیلے انداز میں
بولے
"یہ دیکھ۔ یہ ہے وہ بڑا آدمی' پر ابھی تک کسی کو پتا
نہیں چلا۔" ابا کے چہرے پر وہی تاثرات تھے جو یقینی

## ناولٹ



طور پر کوملیس کے چہرے پر بھی اس وقت ہوں گے جب اس نے امریکہ دریافت کیا۔ اور اس کے برعکس چندا کی نظروں میں ان کے لیے رحم ہی رحم تھا بے چارگی تھی' ایسی بے چارگی جیسی کسی اپنے کو پاگل خانے میں دیکھ کر ہوتی ہے۔

☼ ☼ ☼

اک ٹریفک کانسٹیبل اس طرح گویا ہوا
کثرت خوراک سے کچھ اور برکت ہو گئی
توند میری ہو گئی میز کی صورت دراز
اور بھی چالان لکھنے میں سہولت ہو گئی

حوالدار اور لیڈی کانسٹیبل کھانا کھا چکنے کے بعد اب ٹیشو پیپر سے ہاتھ صاف کر رہے تھے اور ان کے سامنے خالی برتن رکھے تھے۔ جبکہ اہل خانہ چائے بنانے کے بعد اب منہ بنائے کھڑے تھے۔

"آپ کو برا نہیں لگ رہا کہ پہلے ہی دن ہمارے گھر آئے اور اتنا سارا کھانا کھا گئے۔" علی سے برداشت نہ ہوا تو بول ہی پڑا۔

"او خوچہ تم لوگ دونوں ہاتھوں سے مولوک کو کھاتی اے' پروا نہیں۔ ام اگر ایک وقت کا کھانا کھاتی ہے تو سب چر چر کرتی اے۔" حوالدار صاحب نے اطلاعاً" ڈکار لی۔

"اگر آپ کہیں تو ہاضمے کی گولی بھی لے آؤں۔" سب سے زیادہ سہمے ہوئے ضمیر بھائی نے پوچھا۔

"نہیں خوچہ' ام کو اور لوک نہیں اے۔ تم بتاؤ کہ تمارا کیا نام رکھا تھا تمارے باپ نے؟" ٹیشو پیپر سے ہونٹوں پر پھیلتی چکنائی صاف کرتے ہوئے انہوں نے کوئی پانچویں مرتبہ نام پوچھا تھا۔

"جناب میرا تو ایک ہی نام ہے البتہ آپ کے لوگوں نے ایک سو ایک نام رکھے ہوئے ہیں۔" ضمیر بھائی اپنے نام کی گردان کر کر کے تھک گئے تھے تب ہی ایسا جواب دیا۔

"ام تمارا نام پوچھتی اے۔ اپنے سب ناموں سے ام واقف ہے۔" جس طرح گونگے کی زبان اس کی ماں ہی سمجھ سکتی ہے اسی طرح پولیس آفیسر کی زبان بھی اس کے ماتحت ہی سمجھتے اور پھر دوسروں کو سمجھاتے ہیں سو لیڈی کانسٹیبل نے بھی اپنی ڈیوٹی نبھائی۔

"وہ ہو ان کا مطلب ہے کہ تمہاری بیوی تمہیں کیا کہتی ہے؟"

"اس کی یہ جرات کہ مجھے کچھ کہے۔ نہ نہ میں ہی کہے جی بیگم کہنے والا بندہ ہوں جی۔" انہوں نے اپنے اطراف میں چینا کے نہ ہونے کی یقین دہانی کرنے کے بعد بیان جاری کیا تھا۔

"واہ لو واہ خوچہ بیوی آزار نعمت اے" اس کی قدر کرو۔"

"نعمت تو ہے اگر واقعی بزار ہوں تو۔" ضمیر بھائی تو شاید ان کے ساتھ سب ہی دکھ درد بانٹنے کا ارادہ کر چکے تھے کہ قانون حرکت میں آگیا۔

"خوچہ' قانون کے ساتھ ایرا پھیری کرتا اے۔ زیادہ پاغل بنانے کی کوشش نہ کرنا۔"

"نہیں جی نہیں۔ آپ جتنے ہیں اتنے ہی ٹھیک ہیں۔" حوالدار اور ضمیر بھائی کی باتیں خالہ کو بری طرح بور کر رہی تھیں اور یہ بوریت ان کے چہرے سے بھی ظاہر تھی جو لیڈی کانسٹیبل نے بھانپ لی۔ "لگتا ہے خالہ جی کی طبیعت خراب ہے۔"

"خالہ تو ہو گی تم یا تمہاری خالہ۔ میں تو بالکل ٹھیک ہوں۔" انہوں نے دانت پیسے۔

"ویسے بہن جی' آپ دیکھتا اے کہ قانون عوام کے ساتھ کیسا گل مل گئی ہے۔" حوالدار صاحب سارا دن گزار کر اب فری سے ہو گئے تھے۔

"سوری' میرے بی پی پر تو صبح سے نو بجے رہے ہیں اس لیے میں کمرے میں جا رہی ہوں۔" خالہ کی ہمت جواب دے گئی تھی۔

"کمرے میں تو جا رہی ہیں مگر کس کے؟" لیڈی کانسٹیبل نے کارکردگی دکھانی چاہی مگر حوالدار صاحب نے اسے ٹوک دیا۔

"تم چپ کرو۔ قانون کے سامنے بگ باس بنتا ہے؟" اور پھر خالہ کی طرف متوجہ ہوئے

"بہن جی آپ جاؤ' اسے تو قانون پوچھے گی۔" خالہ نے بڑے روہانسے انداز میں علی اور پھر ضمیر بھائی کو دیکھا اور غصے میں کمرے میں جاتی ہوئی صوفے سے ٹکرا گئیں مگر شرمندگی ظاہر نہ کرتے ہوئے بغیر ہائے وائے کیے منظر سے غائب ہو گئیں۔

"سران کے چلنے سے لگتا ہے کہ ان کی ڈرائیونگ بھی خراب ہی ہوگی۔" لیڈی کانسٹیبل نے تجزیہ کیا تو حوالدار صاحب نے پہلے لیڈی کانسٹیبل اور پھر علی اور ضمیر بھائی کو دیکھا۔

"ام بھی پہلے بس چلاتی تھی' پر پتا چلا کہ قانون بھی لماری طرح اندھا اے' تو بس کو بیچ کر قانون میں آگیا۔"

"لیکن آپ آخر یہاں پکڑنے کیسے آئے تھے؟" علی نے اپنی تمام تر ہمت جمع کر کے آخر پوچھ ہی لیا۔

"پہلے خود فون پہ فون کر کے بلاتی اے اور پر پوچھتی اے کہ ام کس کو پکڑنے آیا ہے۔"

"کمال ہے بھئی انصاف آپ کی دہلیز پر ہے اور آپ لینا نہیں چاہتے۔" لیڈی کانسٹیبل نے جوش دلانا چاہا مگر ناکام رہی کہ ان معاملات میں "تکرار ہاؤس" کے مکین ذرا ٹھنڈے واقع ہوئے تھے۔ اسی دوران چینا ٹرے میں دو گلاس بھر کر جوس لائی اور ان کے سامنے پٹخ دیا۔

"انصاف ہے یا سبزی کا ٹھیلا؟ جو خود بخود دروازے پر آگیا ہے۔"

"کون کہتی ہے کہ انصاپ اور سبزی کے ٹھیلے میں فرق نئیں ہمیں تو اس کو پوچھو۔"

"دیکھیں حوالدار صاحب' عزت سے بات کریں' سامنے چینا ہے۔" چینا نے یاد دلایا۔

"عزت کو گولی مارو ام پہلے تم سے ٹکر لیں۔" زنانہ لڑائی شروع ہونے کا امکان نظر آیا تو لیڈی کانسٹیبل پہلی صف میں نظر آئی۔ لڑتے ہوئے کہیں لڑائی پر اکساتے ہوئے۔

"دیکھیں' دراصل آپ کا مطلب۔۔۔" علی بیچ بچاؤ کے لیے میدان میں اترا۔

"مطلب وطلب چھوڑو یار۔ کیا بات کرتی اے تم لوگ' اماری پرپارمنس دیکھ کر تو خود حکومت نے کتنی دپا ام کو بروک شیلڈ بھی دیا ہے۔"

"ارے واہ۔ لیکن ہم کیسے یقین کریں۔ ہم تو تب ہی مانیں گے نا اگر آپ دونوں پندرہ منٹ میں واپس پولیس اسٹیشن پہنچیں۔" علی نے چالاکی کرنے کی کوشش کی۔ اور کامیاب بھی رہا۔

"خوچہ۔ چس ٹھیک اے۔ ام دس منٹ میں ہی واپس جا کر دکاتی اے۔"

حوالدار صاحب اور لیڈی کانسٹیبل دونوں بڑے ہی پرجوش انداز میں واپس جانے لگے۔ چینا' علی اور ضمیر بھائی کی خوشی کا یہ عالم تھا کہ دل چاہتا پٹاخے پھوڑیں لیکن اسی دوران ہی ابا اپنے پورشن سے برآمد ہوئے۔

"اوئے حوالدار!" حوالدار اور لیڈی کانسٹیبل سمیت سب ہی نے سلطان راہی جیسی بڑھک مارنے والے ابا کو دیکھا۔

"اوئے پلیس سٹیشن کے نمبر ملا ملا کر اپنی انگلیاں میں نے ٹیڑھی کرلی ہیں تے چیک بک وتیاں بغیر ہی جا رہے ہو۔"

"اچھا تو قانون کے ساتھ فون پر چھپن چھپائی تم کھیل رہے تھے؟" لیڈی کانسٹیبل نے خدشے کی تصدیق کی۔ جس پر ابا نے بڑے فخر سے گردن ہلا کر اقرار کیا تو چینا کو تو جیسے الزام لگانے کا موقع مل گیا۔ "پھر تو چینا کے خیال میں ان پر دفعہ نو دو گیارہ لگنی چاہیے۔"

"او جی' حوالدار صاحب' آپ اوپر تے آؤ۔ کوئی بیٹھ کر بات چیت کرتے ہیں۔" ابا اپنے اوپر دفعہ لگنے کی بات سے سہم گئے تھے' جب ہی ڈھکے چھپے لفظوں میں مل بیٹھنے کی آفر کر ڈالی' جس پر فی الحال حوالدار صاحب رضامند ہوتے نظر نہیں آئے تھے۔

"او خوچہ نئیں ام۔"

اس سے پہلے کہ وہ لوپر آنے سے منع کرتے ابا کے عقب میں چندا بھی آن کھڑی ہوئی اور حوالدار صاحب کو نظریہ ضرورت۔ کے تحت اپنا بیان آدھے راستے ہی

بدلنا پڑا۔

"آئی گی' آئے گی' ام کیوں نہیں آئے گی۔" اور پھر جس مقناطیسی انداز میں انہوں نے سیڑھیوں کا رخ کیا چینا وغیرہ تو بس دیکھتے ہی رہ گئے اور قانون ان کی نظروں سے اوجھل بھی ہو گیا۔

☼ ☼ ☼

خالہ اپنے کمرے میں نہایت افسردگی سے سی ڈی ریک کے سامنے کھڑی کبھی کوئی سی ڈی نکالتیں پھر رکھتیں اور پھر نکال دیتیں۔

"کوئی تو ایسی غم زدہ گانوں والی سی ڈی ملے جسے لگا کر خوب رونا آئے اور ذہن سے یہ خالہ لفظ کا داغ دھل جائے۔" انہوں نے سوچا اور عین اسی وقت ضمیر' علی اور چینا منہ لٹکائے ان کے کمرے میں داخل ہوئے۔

"اب کیوں آئے ہو یہاں۔ میں تو کہتی ہوں امریکہ ہو تم تینوں امریکہ۔ جب بھی ضرورت پڑتی ہے' آنکھیں پھیر لیتے ہو۔"

"مگر خالہ اس میں ہمارا کیا قصور؟" ضمیر بھائی ایک محاذ پر شکست کھا کر اب دوسرے محاذ پر اپنا دفاع کر رہے تھے۔

"مجھے تو خالہ وہ ایسے کہہ رہی تھی' جیسے خود ابھی جھولے سے گری ہو۔"

"تو اور کیا خالہ میں تو اسے کچھ کہنے ہی والا تھا مگر پھر عورت سمجھ کر اس کا لحاظ رکھا۔" علی بولا اور چینا کے ساتھ ہی سامنے رکھے صوفے پر گر سا گیا۔

"اچھا خالہ چلو چینا کی بات بھی مان لو اور غصہ تھوک دو۔ سب مل کر اس کا حل نکالتے ہیں۔" چینا نے انہیں تسلی دی۔

"اور وہ۔ وہ جو مجھے بہن جی کہہ رہا تھا۔" ایک ایک دکھ خالہ کو اذیت دے رہا تھا' گیا کرتیں۔

"ویسے خالہ تمہارا منہ ہی بہنوں والا ہے۔ بندہ اور کچھ کہہ ہی نہیں سکتا۔" ضمیر بھائی خالہ کے عین سامنے جا بیٹھے تھے اور ان ہی کے زخموں پر نمک پاشی بھی کرنے لگے۔

"ضمیر' مجھے' تم سے کم از کم یہ امید نہیں تھی۔" خالہ نے مایوسی سے کہا تو چینا پھر بولی۔

"اچھا نا چلو چھوڑو۔ چینا کہہ رہی ہے تو پلیز غصہ تھوک دو۔"

"اچھا خالہ میں بھی معافی مانگتا ہوں' اب غصہ تھوک دو۔" ضمیر بھائی بولے تو علی کو بھی مذاق سوجھا۔

"ویسے اس بات کا کریڈٹ تو پھر چینا آپی کو ہی جاتا ہے نا۔"

"کس بات کا؟" ضمیر بھائی حیران تھے کہ کیا کریڈٹ کارڈ کے علاوہ بھی اس کو کریڈٹ مل سکتا ہے۔ "اس بات کا کہ انہوں نے آپ کو معافیاں مانگنے میں اچھا خاصا ایکسپرٹ کر دیا ہے۔"

"ضمیر۔ کاش چینا تمہیں سب کے سامنے سویٹی پائی کہہ سکتی۔" چینا نے بڑے ہی پیار سے انہیں دیکھا

"ارے بھائی کہہ دیا تو خواہ مخواہ نکاح ٹوٹ جائے گا۔ یہاں پہلا ہی نہیں ہو رہا پھر تمہارے دوسرے نکاح کی بھی فکر لگ جائے گی۔" خالہ نے تشویش ظاہر کی جس کی ضمیر بھائی نے پرزور تردید کی۔

"خالہ' چینا نے بھائی نہیں پائی کہا ہے۔"

"ہاں تو میں سب تائی کہہ رہی ہوں' میں نے بھی تو بھائی کہا ہے نا۔"

"اچھا چھوڑو خالہ اٹھو کھانا کھائیں۔" چینا نے کہا تو وہ ضدی بچوں کی طرح دائیں بائیں گردن ہلا کر منع کرنے لگیں۔

"اب مان جاؤ ناں خالہ پلیز۔ اور غصہ تھوک دو۔" خالہ نے فیصلہ کرنے کے انداز میں باری باری ان تینوں کو دیکھا اور بڑی شدت سے ضمیر بھائی پر تھوک دیا۔ جس پر وہ غصے میں بلبلا ہی تو اٹھے تھے۔

"خالہ۔"

"نہیں نہیں بس اب ٹھیک ہوں اتنا ہی غصہ تھا۔" خالہ نے باہر نکلتے ہوئے بے نیازی سے کہا تو چینا بھی مڑ کر دیکھنے لگی۔

"ضمیر' چینا کی خاطر شرٹ چینج کر کے آنا۔"

"لگتا ہے خالہ نے بھی پہچان لیا ہے آپ کو۔" چندا کے پیچھے کمرے سے نکلتے علی نے بھی ٹکرا گیا تو ضمیر بھائی نے بڑے غصے سے سامنے رکھی سی ڈیز بیڈ پر پھینک دیں۔

☆ ☆ ☆

پہلے آپ کے ہونٹوں پر جو مسکان وغیرہ
قربان گئے اس پہ دل و جان وغیرہ
بے حرص و غرض فرض ادا کیجیے اپنا
جس طرح پولیس کرتی ہے چالان وغیرہ

ابا کمرے میں داخل ہوئے تو حوالدار کی مسکراتی نظریں چندا کے چہرے پر چپکی ہوئی محسوس کر کے انہیں اپنے اندر محفوظ کر کے رکھی گئی غیرت انگڑائی لے کر جاگتی محسوس ہوئی۔

"او کون ایں توں حوالدار؟"

حوالدار صاحب بھی اس اچانک پڑنے والے چھاپے کے لیے بھلا کب تیار تھے اس لیے گڑبڑا گئے۔

"میں... میں ہوں آئی جی۔"

"چوتھوں کا؟" (بھوتوں کا) ابا نے اپنی معلومات عامہ بڑھانے کو سوال کیا۔

"خوچہ ام اپنی ماں کا آئی جی ہے چوتھوں موتھوں کو ام نہیں مانتا۔"

"ماں کا آئی جی؟" ابا کو حیرت ہوئی۔

"اوئے حوالدار! اک بات تے بتا کہ یہ محکمہ پولیس تیری ماں ہے؟" اتنا کہنا تھا کہ حوالدار صاحب نے آؤ دیکھا نہ تاؤ جھٹ سے ابا کا گریبان پکڑ لیا۔

"ام کو گالی دیتا اے خانہ خراب۔ میں تیرے کو چھوڑے گی نہیں۔"

"چھوڑ دیں نا سر۔ یہ آخر کار ہیں میرے ابا!" چندا نے درخواست کی تو ابا کو اپنے گریبان پر حوالدار صاحب کے ہاتھ ڈھیلے پڑتے محسوس ہوئے۔

"سر؟ اتنی عزت سے تو ماری بیوی نہیں بلاتی۔"

"وہ بیوی ہے نا۔ اچھی طرح جانتی ہے آپ کو۔" لیڈی کانسٹیبل نے اطلاع دی۔

دوپہر آئی بی؟" ابا کا دماغ ابھی تک وہیں اٹکا ہوا تھا۔

"انار گل کو ام چوٹا چوٹا کر کے آئی جی بولتی۔" حوالدار صاحب نے وضاحت کی۔ "دراصل ام جب پیدا ہوا تو انار کے مافق سورو ک تھا بس ماں نے امارا نام ہی انار رکھ دیا۔"

"انار چھوڑ حوالدار اب تے اچار جیسا رنگ ہو گیا ہے۔" ابا کا خیال تھا کہ شاید حوالدار صاحب اب تک اپنے بارے میں کسی غلط فہمی کا شکار ہیں لہٰذا اطلاع دے کر اپنا فرض پورا کیا۔

"دراصل حوالدار صاحب پہلے ٹریفک پولیس میں تھے تو ان کا رنگ اڑ گیا ہے۔" لیڈی کانسٹیبل نے حوالدار صاحب کے اشارے کو سمجھتے ہوئے انہیں بتایا۔ تو چندا کو تواضع کا خیال آگیا۔ "آپ لیں گے ٹھنڈا پئیں گے گرم؟"

اور ابا کو چندا کی اسی عادت سے اختلاف تھا بھلا کیا ضرورت تھی کسی بھی شخص کو کھلانے پلانے کی اور بغیر اشد ضرورت کے خود بھی کھانے کی، جب ہی انہوں نے چندا کو یوں گھورا کہ کھولتے پانی میں ابلتے انڈوں کو بھی ان کی دھندلی نظر نے مات دی۔

"او ٹھنڈا منڈا ام پی کے آیا ہے، دوسرا آپشن ٹیک اے۔"

"ہاں میرا بھی یہی نیک خیال ہے کہ ٹھنڈا رہنے دیں۔" لیڈی کانسٹیبل بھی مسکرائی۔ لیکن جب بات ہو کیسی بھی قسم کے خرچے کی تو ابا کا ان کی مسکراہٹ بھلا کیا بگاڑ سکتی تھی۔ چندا نے ڈرتے ڈرتے ایک بار پھر انہیں دیکھا۔ تو تاثرات وہی جارحانہ تھے اوپر سے حوالدار صاحب کی باتیں انہیں مزید اشتعال دلا رہی تھیں۔

"جیسے ان دونوں بہنوں کی مرضی۔ ام تو خوچہ عورتوں کی باتوں میں بولتی نہیں اے" حوالدار صاحب نے چندا اور اپنی ماتحت اہلکار کی طرف اشارہ کیا تو ابا اپنی جگہ سے ہلے۔

"میں خود لاتا ہوں جا کے۔" اور پھر چندا کے پاس سے لرزتے ابا نے جاتے جاتے زیر لب کیا کہا کہ چندا کا منہ ٹریفک کی اس بتی جیسا ہو گیا جو گاڑیوں کو نہ رکنے کا اشارہ دیتی ہے نہ فوراً "گزارنے کا۔

☼ ☼ ☼

یہ لغزش "احتراماً" ہو گئی تھی
جوانی کو بڑھاپا کہہ دیا تھا
وہ بلی آج تک ہم سے خفا ہے
جسے بھولے سے آپا کہہ دیا تھا

آج اٹھ کر اگر حولدار صاحب کو غلطی سے کچھ دینا پڑ گیا تھا تو انہیں برا بھلا کہنے اور مورد الزام ٹھہرانے کے لیے بھی خالہ ہی یاد آئی تھیں۔ حالانکہ یہ حقیقت کراچی شہر میں دن کے وقت جلتی اسٹریٹ لائٹس کی طرح روشن تھی کہ حوالدار صاحب کے آنے کے معاملے میں تو خالہ کا کوئی بھی قصور نہیں تھا لیکن پھر بھی شاید وہ ابا کے دل سے ان کی قمیص کے خالی جیب کی طرح نزدیک تھیں اسی لیے مشکل وقت میں سب سے پہلے وہی یاد آئیں۔ اور تب انہوں نے کچن میں داخل ہو کر پہلے تو سرد موسم میں سرد آہ بھری اور ان کی نظریں کھڑکی کے ساتھ دھوپ میں رکھی ہوئی پانی کی بوتل پر پڑی۔ آہستہ آہستہ آگے بڑھے اور ہاتھ لگا کر اس کا گرم ہونا محسوس کیا تو وہ اچھی خاصی گرم ہی محسوس ہوئی۔

باوجود اس کے کہ دھوپ اب فلرٹ حسینہ کی طرح نظریں پھیر چکی تھی۔ سو انہوں نے کپ ٹرے میں رکھے اور اسی پانی کو چند ہی لمحے چولہے پر رکھ کر پھر کپوں میں ڈال لیا۔ چہرے پر دکھ کسی سپیرے کی طرح اکڑوں بیٹھا ہوا تھا۔ اور اسی عالم جذبات میں ان کا زمین کی ہتھیلی جیسا منہ ایسا سکڑ گیا تھا کہ لگتا ننھے بچے نے دعا مانگنے کے لیے دونوں ہتھیلیاں ملا رکھی ہیں۔

"ٹی چائے بنانے کے لیے پانی گرم کیا ہوا تھا۔ پر آ۔ ہاہ۔" ہنکارا بھرتے ہوئے انہوں نے بڑی ہی دکھی خود کلامی کی تھی۔

"بتی لے کر بھی پوری دنیا وچ کوئی فضول خرچ بندہ

ڈھونڈھ ڈالو تے سامنے میری ہی اپنی ذاتی رکھی ہو تھا کھول کے کھڑی ہوگی۔

کیا تے کش سمجھا چکا ہوں اسے پر۔۔ کش اثر نہیں ہے۔" ابا دونوں کپ ٹرے میں رکھ کر کچن سے نکلے تو دل ایسا بھاری تھا کہ جیسے ان کی رخصتی ہو رہی ہو۔ وہ بھی ہیر جیسی۔!

☼ ☼ ☼

ٹی وی لاؤنج میں حوالدار صاحب سمیت چندا اور لیڈی کانسٹیبل بھی اس انتظار میں تھی کہ اب دیکھتے ہیں کہ چینا کے گھر سے کھانے لینے کے بعد اب یہاں تواضع کا کیا عالم ہوگا اور چونکہ یہ دونوں گھرانے ایک دوسرے کے مقابلے پر تھے اس لیے بڑی پر تکلف تواضع ہونے کا امکان تھا لیکن یہ بھی سچ ہے کہ چندا کو اس طرح کی کوئی بھی خوش فہمی اس لیے نہیں تھی کہ وہ ابا کے ساتھ ہی زندگی گزار رہی تھی اور انہیں اچھی طرح جانتی تھی۔ سو ابا ٹرے میں صرف دو کپ رکھ کر لائے تو حوالدار صاحب اور لیڈی کانسٹیبل نے پہلے تو ایک دوسرے کو دیکھا اور پھر یہ سوچ کر کہ چلو کوئی بات نہیں ابھی نیچے سے تو اتنا کچھ کھا کر آئے ہی ہیں اس لیے ہاضمے کو بہتر بنانے کے لیے ایک ایک کپ چائے بھی چلے گی، مسکرا دیے اور ابا کا پیش کردہ کپ اٹھالیا۔

کپ کیا تھا ایک معمہ تھا، وہ جسے چائے سمجھے بیٹھے تھے وہ ایک ایسا محلول تھا جس کا کوئی رنگ نہ تھا اور یا پھر اس نے کچی عمر کی نئی نویلی دلہن کی طرح خود کو کسی کے بھی رنگ میں رنگنے سے صاف انکار کر دیا تھا۔

بہرحال جو بھی تھا دونوں نے اپنا اپنا کپ اسی تجسس میں اٹھالیا۔

"اس کی کوئی خاص ضرورت تو نہیں تھی، بس تکلف ہی کیا آپ نے۔" لیڈی کانسٹیبل نے چائے کا کپ اٹھاتے ہوئے وہ الفاظ کہے جو ہمارے معاشرے میں اس طرح کے موقعوں پر بولنا ہر مہمان کے لیے فرض خیال کیے جاتے ہیں۔ بے شک خود گھر سے دو دن کے بھوکے اٹھ کر آئے ہوں اور تواضع کے لیے رکھی گئی چیزوں کو دیکھ دیکھ کر منہ سے میونسپلٹی کے نل سے نکلتے پانی کی طرح رال قابو میں نہ آ رہی ہو، بے شک دل چاہتا ہو کہ اب انہیں اس سجی ہوئی میز پر تنہا چھوڑ کر ڈسٹرب نہ کیا جائے۔ لیکن جب تک وہ یہ اور اس طرح کے ایک دو اور جملے نہ کہہ دیں دل کا چور یہی کہتا ہے کہ شاید میزبان انہیں ندیدا ہی خیال نہ کرے۔ ورنہ تو یہ سب باتیں کہتے ہوئے وہ کھانے پینے کی اشیا کو یوں دیکھتے ہیں جیسے نکاح کے بعد کی رسموں میں دلہا اپنی دلہن کو دیکھتا ہے۔

"ضرورت نئیں تھی تے پہلے بتاتے، کھانے پینے کے معاملے میں نہ کرنی ہوتے شرماتے نئیں۔" ابا نے مفت مشورہ دیا ہی تھا کہ حوالدار صاحب کے منہ کے زاویے امیر اور لاپروا والدین کی اولاد کی طرح آہستہ آہستہ بگڑنے لگے۔ وجہ صرف یہ تھی کہ انہوں نے ایک گھونٹ پی لی تھی۔ ابا کی بنائی ہوئی نمکین چائے!

"او خوچہ خانہ خراب یہ تو پانی نا۔"

"نئیں تے میں کپ میں تیرے لیے شوری (شوربہ) ڈال لیتا مرغی کا؟" "گرم پانی اور وہ بھی اتنا گرم۔۔۔؟" لیڈی کانسٹیبل کے بھی ارمانوں پر بجلی تھی۔

"اوئے ابھی نئیں کہا تم نے ہم کہ ٹھنڈا بی کے آئی ہے۔" ابا نے پنجابی تلفظ کے ساتھ پختون لہجہ بنا کر حوالدار صاحب کی نقل اتارنے کی کوشش کی تو یوں لگا جیسے حکم دینے کے انداز میں گزارش کر رہے ہوں۔

"توبہ توبہ، ام کو تو اتنی سردی میں بھی اس ایک گھونٹ سے گرمی لگ گیا ہے۔ ینکا لگاؤ چندا بنکا۔"

حوالدار صاحب نے جس بے تکلفی سے چندا کو پکارا تھا ابا نے فوراً ہی گردن گھما کر پہلے تو چندا کے کنفیوژ چہرے کو دیکھا اور پھر حوالدار صاحب کے نین نقش کا بغور جائزہ لیا تو جیسے ان کی جان میں جان آئی، کیونکہ وہ جو اتنی دیر سے ان کو نوجوان سمجھے بیٹھے تھے، نزدیک سے جانچنے پر پتا چلا کہ وہ اب اتنے بھی نوجوان نہیں ہیں اس لیے ابا نے بھی بڑی بے فکری سے مسکراتے ہوئے چندا کو دیکھا اور مطمئن وہ اس لیے

بھی تھے کہ ان کا خیال تھا حوالدار صاحب اس وقت عمر کے جس درمیانی دور میں تھے اس میں کسی بچوں والی عورت پر بھی دل آسکتا ہے۔ ہاں البتہ دو چار برس آگے ہوگئے تو ان کی صحت اور نیت دونوں ہی سی ڈی کی طرح آٹومیٹک ریوائنڈ ہو جائیں گی۔ حوالدار صاحب کے ساتھ موجود اس جوان جہان لیڈی کانسٹیبل کی بے فکری بھی ابا کو اپنے اسی تجزیے کے تحت معلوم ہوئی۔

"چلاتو دوں پنکھا، لیکن یہ تو چلتا ہے صرف ہوا سے۔"

"کیا مطلب؟" لیڈی کانسٹیبل نے سوال کیا۔

"مطلب یہ کہ اگر لگے ہم کو گرمی تو ہم اسے گھر کی سب کھڑکیاں کھول دیتے ہیں اور پھر اندر آجاتی ہے باہر کی ہوا۔"

"واہ واہ خوچی یعنی تم لوگوں نے اپنے گر کا بجٹ بھی نانوں (تھانوں) کے مابق (مافق) چونا چونار کھا ہے۔"

حوالدار صاحب کو ان دونوں سے اس قدر ذہانت کی امید ہرگز نہیں تھی۔ اور لوگوں کی امیدوں کے برخلاف جانا تو ویسے بھی ان کا وطیرہ تھا۔ جب ہی بڑے فخر سے سر ہلاتے ہوئے ابا نے پہلے چندا اور پھر ان دونوں کو یوں دیکھا کہ جب دیکھنے کے دوران ان کی آنکھیں لیڈی کانسٹیبل تک پہنچیں تو بائیں آنکھ اچانک ہی دائیں کو کھلا چھوڑ کر بند ہوگئی۔ اب یہ نتیجہ نکالنا مشکل تھا کہ آیا اب کی بائیں آنکھ اچانک ہی کچھ پڑ جانے سے بند ہوئی تھی یا پھر عین لیڈی کانسٹیبل کو دیکھتے ہوئے بائیں آنکھ بند ہونے کا مقصد وہی تھا جو عام طور پر مرد حضرات پورا کرنے کی کوشش میں رہتے ہیں۔

یہ اور بات تھی کہ اگر ان کی یہ ہی دانستہ یا نادانستہ سرزد ہونے والی حرکت کا نوٹس لے لیا جاتا تو صرف آنکھ نہیں وہ خود بہ نفس نفیس جیل میں بند ہو سکتے تھے۔

جسے دیکھو وہ لڑ کے جا رہی تھی
اور اک دو ہاتھ جڑ کے جا رہی تھی
خطا اتنی تھی میں در پر کھڑا تھا
اور میری آنکھ پھڑک کے جا رہی تھی بائیں

☼ ☼ ☼

اوپر والے پورشن میں ان کے خلاف ہوتی مبینہ قانونی سازش اور اس کے آئینی خطرات و خدشات کے پیش نظر نچلے پورشن والوں کا بھی دل کا چین غائب تھا۔ ضمیر بھائی جن پر خالہ تھوک کر آئی تھیں۔ انہیں شرٹ بدلنے میں اتنی دیر ہوگئی تھی کہ لگتا شرٹ نہیں نظام بدل رہے ہوں البتہ علی ہمیشہ کی طرح انہیں اس کیفیت میں مبتلا دیکھ کر خوش نہیں بہت خوش ہوا تھا۔

"خالہ چھوڑو نا اگر کسی نے خالہ یا بہن کہہ دیا ہے تو۔ ان کے حصے کی سزا تو ضمیر بھائی کو ملے گی اب بتاؤ تمہیں کھانا ڈال دوں؟"

بالآخر علی نے ہی چینا اور خالہ کی خاموشی توڑنے کا ارادہ کیا۔

"شرم تو نہیں آتی تمہیں علی۔ گھر کی لڑکی پر نظر رکھتے ہو۔" خالہ نے ڈانٹ دیا۔

"گھر کی لڑکی؟ لیکن خالہ چندا تو اوپر والے پورشن میں رہتی ہے نا۔"

"ہاں تو پھر اس کو جا کر دانہ ڈالو نا۔ مجھے کیوں کہہ رہے ہو دانہ ڈال دوں؟" خالہ بھی اپنے نام کی ایک تھیں جن کے نزدیک سماعت صرف اور صرف "سماں" کی جمع تھی بس' اس کے علاوہ اکثر اوقات وہ اس سے ناواقف نظر آئیں۔

"تو ہے یہ غیر ملکی ڈرامے بھی نا۔ انہوں نے تو بہن' بھائی' خالہ' چاچی سب رشتوں پر جھاڑو پھیر دی ہے۔ عزت آبرو تو گویا ختم کرنے پر تلے ہیں۔" خالہ کا یہ رکنے کا ارادہ جان کر چینا بھی ان کی باتوں سے گھبرا گئی تھی۔

"علی۔ تم نے خالہ کے ساتھ کوئی ایسی حرکت کی' جیسی غیر ملکی ڈرامے کر رہے ہیں؟"

"واہ چینا واہ۔ میرے بتانے کے باوجود تم اس سے پوچھ رہی ہو' اعتبار نہیں ہے کیا مجھ پر' کوئی بکا ہوا صحافی

سمجھ رکھا ہے کیا؟" وہ تلملائیں۔

"میں نے تو صرف اور صرف خالہ کو کھانا ڈالنے کی آفر کی تھی آپی' ورنہ میں تو باسی کھانا کھانا پسند نہیں کرتا یہ تو پھر۔"

"اب بات مت بدلو علی۔ مانا کہ میں جوان ہوں' حسین ہوں' ہزاروں دل مجھے دیکھ کر ایک دم دھڑک اٹھتے ہیں لیکن۔" خوش فہمیاں ڈالر کی طرح اپنے عروج پر تھیں۔

"خالہ کوئی بھی ڈراؤنی چیز دیکھ کر دل یونہی ایک دم دھڑک اٹھتے ہیں' اس لیے خواہ مخواہ رومانٹک ظاہر نہ کریں خود کو۔" چینا نے برا منایا۔

"لیکن اسے کچھ تو عمر اور میرے رشتے کا بھی لحاظ ہونا چاہیے کہ نہیں۔" خالہ نے سوال کر کے چینا کو سوچ میں ڈال دیا تھا۔

"ارے ارے ارے خالہ چھپی رستم' تمہارا عمر سے رشتہ ہو گیا؟ کب؟ کس نے کروایا اور چینا کو کیوں نہیں بتایا؟"

"بے فکر رہیں آپی' خالہ کا رشتہ ہمارے ملک میں انصاف کی طرح ملنا بہت مشکل ہے۔" علی نے منہ بسورا۔ خالہ نے اس کے سچے جذبے کو غلط سمجھا اس بات پر اسے اتنا دکھ ہو رہا تھا جتنا فیس بک پر سب سے چلبلی چیٹنگ کرنے والی لڑکی کے آن لائن نہ ہونے کا ہوتا تھا۔

"خبردار علی' مجھے ادھر ادھر کی باتوں میں مت الجھاؤ اور میں تمہیں بتادوں کہ حوالدار صاحب والے واقعے کے بعد میں بہت سخت ہو گئی ہوں اس لیے مجھے اس نظر سے دیکھنا بھی مت۔"

"ڈونٹ وری پیاری خالہ۔ میری تو ویسے ہی نظر خراب ہے۔" علی مسکرایا۔

"ہاں اسی لیے تو جس پر بھی ڈالو خراب نظریں ڈالتے ہو۔" علی کے معاملے میں چینا بہت کم کسی کی بات برداشت کرتی تھی کہ آخر اکلوتا اور چھوٹا بھائی تھا اس لیے صبر کا پیمانہ لبریز ہو گیا اور بولی۔

"نہیں نہیں بہت ہو گیا خالہ۔ خبردار جو اب ایک لفظ بھی اب چینا کے بھائی کو 'ماتو۔"

"لیکن تم اسے لگام۔"

"دیکھے گا' دیکھے گا' چینا کا بھائی تمہیں اسی نظر سے دیکھے گا۔ اب بے چارہ "میرا" کی نظر "تو لانے سے رہا۔" غصے میں چینا شالیمار ایکسپریس کی طرح پھڑ پھڑکنے کا نام نہ لیتی تھی۔ اس کے بولنے پر علی کو بھی ڈھارس ہوئی ورنہ تو وہ بھی خود کو ضمیر بھائی کی کیٹگری کا سمجھ رہا تھا۔

"میرا" کی "نظر" تو آپی ملے گی نہیں' پاکستان میں بین لگ گیا تھا اس پر۔"

واہ بھئی واہ۔ ہمارے سنسر والے بھی تو شاید ایک شیشے کی عینک لگاتے ہیں کہ فلموں میں میرا کی "نظر" نظر آگئی اور غیر ملکی ڈراموں میں ان کی بد نظری نظر نہیں آئی۔"

خالہ نے بد نظری کو بدہضمی کے انداز میں کہا تو علی اور چینا ان سے متاثر نظر آنے لگے۔ خالہ کاش چینا تمہیں "شاباش" دے سکتی۔"

"آئے ہائے تو دے دو نا' روکا کس نے ہے؟" خالہ اس خاتون شخصیت کی طرح خوشی سے بھول گئیں تھیں جنہیں سوتے سوتے ہی خوش خبری ملی کہ انہیں حکومت کی طرف سے تمغہ امتیاز دیا جا رہا ہے۔ اب یہ الگ بحث ہے کہ وہ کسی امتیاز کا تمغہ تھا جو انہیں ملا"ملا یا اس تمغے کا امتیاز تھا کہ ان جیسی شخصیت کو ملا بہرحال جو بھی ہو قصہ اس دیہاتی خاتون جیسا تھا جس کا نام اس کے والدین نے وزیر رکھا اور پھر وہ اعظم نامی شخص سے شادی کر کے پورے دیہات میں وزیر اعظم کے طور پر جانی اور پہچانی جاتی ہو۔

☆ ☆ ☆

حوالدار صاحب اپنے حوالات میں تو کسی کی جو خاطر کرتے ہوں گے کرتے ہی ہوں گے' لیکن جو خاطر مدارات ان کی ابا نے کروائی تھی وہ یقیناً "ان کے یادگار

تھی کہ آج تک نہ تو کسی نے ایسی توضیح کی تھی اور انہیں یقین تھا کہ نہ کوئی آئندہ ان کی ایسی توضیح کر سکتا تھا اور اب جب انہیں ابا کی اوقات کا اندازہ ہو چلا تو انہوں نے معاملے کو نبٹانے کی طرف پہلا قدم بڑھایا اور بولے۔

"اچھا تو خوچہ اب ام کو یہ بتاؤ کہ بار بار فون پر کیوں ہارن دیتی تی؟"

"او جناب عالیہ دراصل۔۔۔" اس سے پہلے کہ ابا کچھ جواب دیتے حوالدار صاحب کو جیسے کسی نے چٹکی کاٹی۔

"اوئی۔۔۔" اس اوئی کا دورانیہ ڈرامے کی نسبت ٹیلی فلم جتنا تھا اور حیرت کا اظہار کرنے کی غرض سے دونوں آنکھیں اور ہونٹ "اوئی" کرتے ہوئے اس قدر گول ہو گئے کہ لگتا چہرہ نہیں ہے بلکہ کسی بچے نے وائٹ بورڈ پر موٹے موٹے حروف میں چار "تون" لکھ رکھے ہیں چار اس لیے کہ ان کا ناک بھی نامولود بچے کی مجسم تصویر تھا جبکہ ابا نے شک کی گہری نگاہ سے ان کے ساتھ ہی بیٹھی لیڈی کانسٹیبل کو دیکھا اور آنکھوں ہی آنکھوں میں اپنا شک ظاہر کرنے کی کوشش بھی کی جسے قانون کی اس محافظ نے نگاہ غلط سمجھ کر نظر انداز کر دیا کہ ان کی اس "اوئی" کے پیچھے اس کا کوئی ہاتھ نہیں۔

"خوچہ تم بھی پہنے بس چلاتی تی۔۔۔ اس لیے ام کو ہارن دیتی؟"

"او توبہ کرو جی، میں نے تے اج تک ہانڈی میں چمچ نئیں چلایا تسی بس دی گل کر رہے ہو۔"

"تم بس نئیں چلاتی۔۔۔ مطلب تماری آنکھیں مانتیں۔ ٹیک ایس پر تم ام کو عالیہ عالیہ کیوں بولتی؟ تم کو ایک گبرو شیر جوان نظر نئیں آتی اے؟"

"گبرو تے شیر تے جوان۔۔۔ پر ہے کدھر؟" ابا ان تین نئے ممکنہ آنے والے اشخاص کو کھوجی نظروں سے یوں یہاں وہاں دیکھنے لگے کہ انہیں پوشیدہ کا گمان گزرا جب ہی لیڈی پولیس نے اپنی ذمہ داری نبھانے کا سوچا۔

"او احمق انسان ادھر دیکھو ادھر۔" ابا سے مخاطب ہو کر وہ گبرو شیر جوان کے طور پر حوالدار صاحب کو متعارف کروانا چاہتی تھی مگر ناکام رہی اور ابا نے حوالدار صاحب کی توجہ اس طرف دلائی۔

"او تینوں بلا رہی ہے۔" اور اس سے پہلے کہ قانون کی اس بے حرمتی پر ابا کے خلاف کوئی کارروائی کی جاتی چندا کی آواز حوالدار صاحب کے کانوں میں یوں اتری جیسے فلمی ہیروئن سوئمنگ پول میں اترتی ہے۔ دھیرے دھیرے۔۔۔ متوجہ کرتے ہوئے!

"سر جی۔۔۔ آپ کو کیا تھا فون رپورٹ کے لیے۔"

چندا کی آواز نے حوالدار صاحب کا موڈ ایسے تبدیل کیا جیسے دودھ میں روح افزا ڈال دیا ہو۔ پہلے کیا تھا، کیسا تھا کچھ خبر نہیں، جب ہی وہ اپنی جگہ سے ہلے بغیر صرف جسم کا اوپری حصہ اس کی جانب موڑ کر بولے۔

"اچھا اچھا۔۔۔ یعنی تم نے لیڈیز ہزی سے رپورٹ لینے کے لیے ام کو رانگ نمبر ملایا۔"

"بس یہی تو خرابی ہے اس رانگ نمبر میں کہ کبھی بزی نہیں ہوتا۔ ہمیشہ مل جاتا ہے۔" لیڈی کانسٹیبل نے مفت کی رائے دی۔

"او ہم نے ایف آئی آر لکھوانی تھی جناب عالی۔۔۔"

جناب عالیہ کہتے کہتے ابا نے جو حوالدار صاحب کے چہرے پر ابھرتے غصیلے تاثرات دیکھے تو فوراً" وہیں چپ کر گئے اور اس فوری چپ کرنے میں خود ان کی حالت وہی تھی جو پانچویں گیئر میں چلتی گاڑی کی ایک دم بریک لگنے پر ہوتی ہے۔

"اچھا تو تم ام کو جاہل مطلق مانتا اے؟ قانون کو ان پڑھ سمجھتا اے؟ ام خود ایف آئی آر نئیں لکھ سکتی اے جو تم ام کو لکھوائے گی؟" ابا نے مدد طلب نظروں سے پہلے لیڈی کانسٹیبل اور پھر چندا کو دیکھا کہ کسی طور پر قانون کی یہ غلط فہمی دور کروا کر اسے انصاف کی طرح خاموش کروایا جائے۔

"سر، دراصل ہمارے گھر میں ہوگئی ہے چوری۔" چندا کی آواز نے ایک بار پھر ان کا مزاج معتدل کیا۔

"چوری؟ امارے علاقے میں؟ اور وہ بھی ام کو بتائے بغیر؟" حوالدار صاحب کی پریشانی کا یہ عالم تھا کہ لگتا چور ان کی ٹوپی اور بیلٹ چرا کر بھاگ گیا ہو۔ اور ان کے علاقے میں انہیں بتائے بغیر چوری کرنا بھی انہیں اپنی غیرت پر حملہ محسوس ہو رہا تھا۔

"جی سر۔ اور یہی تو ہم آپ کو چاہتے تھے بتانا۔"

"پر اب بتانے کا فائدہ؟ یہ تو تم کو چوری سے پہلے بتانا چاہیے تھا۔" حوالدار صاحب کے ذہن میں ایک ایک کرکے ان سب ممکنہ چوروں کی شکلیں سیکنڈ کی سوئی بنے گھوم رہی تھیں جو بغیر بتائے ہی قانون کے ساتھ چھیڑ خانی کرنے کی اہلیت، صلاحیت اور قابلیت رکھتے ہوئے قانون کو چیلنج کرسکتے ہوں۔

"او حوالدار! اے چوری تو پیلاں (چوری سے پہلے) کی بتاتے؟"

"تم ام کو بتاتے کہ خوچہ امارے گھر چوری ہونے والا اے۔" حوالدار صاحب نے قانونی مشورہ سبزی کے ساتھ دھنیے کی طرح دیا... بالکل مفت!

"لیکن اگر ہم بتا دیتے تو کیا کرلیتے آپ؟"

"ام چوروں کو میڈیا پر آکے بتاتی کہ تماری خفیہ نگرانی ہو رہی اے، تاکہ وہ چوری نہ کرتے۔"

"پھر کیا کریں گے اب؟" چندا پریشان تھی اور اس کی پریشانی حوالدار صاحب کو اپنی پریشانی لگ رہی تھی۔ اس لیے انگشت شہادت ناک پر رکھ کر کچھ سوچنے کی کوشش کرنے لگے۔

"چلو تم فکر نہ کرو، ام کچھ کرتی اے۔ کتنے کا مال تا؟"

"مال کا تو اندازہ نہیں، دراصل چوری ہوئی ہے ہماری چیک بک۔" چندا نے تصحیح کی۔

"ارے تو پھر بھلا فکر کیسی، آپ لوگوں کی ہے تا تو خالی ہی ہوگی۔" لیڈی کانسٹیبل نے خدشہ ظاہر کیا تمام موجودہ حالات و واقعات کے تناظر میں اسے ابا کی جیب کی حالت پتلی ہی محسوس ہوئی تھی۔

"ٹھیک ہے ٹھیک ہے پر میرا کونٹ (اکاؤنٹ) تے خالی نئیں ہے نا۔"

"خوچہ اچا ام کو بتاؤ کہ کون سے بینک کا چیک بک تا، پر ام ان کو پون (فون) کرکے بتائے گی کہ۔"

"او جی ایہو تے مسئلہ ہے کہ مجھے بنک کا نام بل گیا ہے۔" حوالدار صاحب نے ابا کو ایسے دیکھا گویا انہیں بنک کا نہیں اپنے والد کا نام بھول گیا ہو اور ابا بھی کیا کرتے اس وقت انہیں حوالدار صاحب کی ضرورت تھی اس لیے ان کا بات کرنے کا انداز سو فیصد وہی تھا جو عام طور پر بیویوں کا اپنی فرمائش پوری کروانے سے پہلے ہوتا ہے۔

"نئیں نئیں فکر نئیں کرنی، میرے بینک والوں کے ساتھ بڑے جھوز تلقات (جائز تعلقات) ہیں۔ وہ بالکل برا موس نئیں کریں گے۔"

حوالدار صاحب نے گہری سانس لے کر کچھ سوچتے ہوئے بڑے دل سے خواہش کی تھی کہ کاش وہ پولیس اسٹیشن میں بار بار ہوتی ٹیلیفون کی بیل پر یوں دوڑے دوڑے "تکرار ہاؤس" کا رخ نہ کرتے تو آج انہیں ابا جیسے انسان سے نہ ملنا پڑتا۔

"سر آپ کریں نا کچھ ہمارے لیے۔" چندا تو ان کے لیے ویسے بھی سپریم کورٹ کا درجہ رکھتی تھی کہ اس کا ہر حکم ان کے سر آنکھوں پر تھا گو کہ حوالدار صاحب کا شمار ایسے لوگوں میں ہوتا تھا کہ جن کی شخصیت دیکھ کر زیادہ سے زیادہ ان سے ہمدردی ہی کی جاسکتی تھی اور چندا کی تو ہر بات وہ کانوں سے نہیں آنکھوں سے سنتے تھے اور ابا سامنے نہ ہوتے تو یقیناً بولتے بھی آنکھوں سے ہی اور انہیں یقین تھا کہ چندا ان کی باتوں کو مکمل دھیان سے سنتی۔ کیوں کہ دنیا میں سب سے زیادہ بے دلی، کم توجہ اور بے دھیانی میں ڈانٹ ڈپٹ والی گفتگو اور سب سے زیادہ دل لگا کر مکمل توجہ کے ساتھ رومانٹک اور پیار محبت والی باتیں ہی سنی جاتی ہیں، وصیت کا نمبر دوسرا ہے۔

"سر پلیز!"

"اچھا ام کو بتاؤ کیا کروں؟ پوری ایک کلو سی این جی لاؤں۔"

"نہیں نہیں' آپ صرف لادیں ہماری چیک بک۔"

"مدی موقعے سے فیدہ نہ اٹھائیں۔" ابا کو چندا کا یوں منع کرنا بالکل پسند نہیں آیا تھا۔

"بھلا اک کلو سی این جی منگوالیتیں' بندہ گیس کے غبارے والوں کو دیچ (بیچ) دیتا ہے۔"

"نری چول بنے گی وڈی ہو کے۔"

"یہ چول کسے کہہ رہے ہیں جناب اور اس کا مطلب کیا ہے؟" لیڈی کانسٹیبل نے اپنی معلومات میں اضافہ کرنے کے لیے ابا سے سوال کیا مگر جواب سن کر چپ ہی کر گئی۔

"چول پنجابی کا ایک ایسا لفظ ہے جو سمجھایا نہیں صرف دکھایا جاسکتا ہے۔ تے ہر خاندان میں اک چول ہوتا اتنا ہی یقینی ہے جتنا کیدو کے ساتھ اس کی لاٹھی۔ خاندان کی کوئی تقریب ہو یا کش ہو' سب مل کے اس "چول" کی باتیں ضرور کرتے ہیں۔"

"سر پلیز آپ قانون کے مطابق۔" حوالدار صاحب نے چندا کی بات کاٹ دی بیا دوہ بھی ہرا ایرے غیرے کی طرح قانون کی انگلی پکڑے پشتیں نہ نکل بیٹھے۔

"یہ جو تم قانون کی بات کرتی اے۔ پورے ملوک کے واسطے برابر اے سمجھا؟" چندا نے دائیں بائیں موجود ابا اور لیڈی کانسٹیبل کو دیکھ کر یوں نفی میں سر ہلایا جیسے سلام پھیر رہی ہو۔

"حوالدار صاحب کا مطلب ہے کہ قانون پورے ملک کے لیے برابر ہے' اور جب ہمارے وزیروں' مشیروں کے کیس رجسٹریشن نہیں ہوتے' ایف آئی آر نہیں کٹتی تو تمہاری ایک دم کیسے کٹ لیں۔" لیڈی کانسٹیبل یقینی طور پر حوالدار صاحب کے ساتھ وہی مقام رکھتی جو طلباء کے لیے مشکل مضامین کی حل شدہ گائیڈز کا ہوتا ہے۔

"دیکھو جی' آپ میری چیک بک لیا دو تے میری طرف سے ساری حیاتی دعا ملے گی۔"

"صرپ دعا؟" حوالدار صاحب نے دعا کا مطلب اور اثر دغا دینے کے برابر لیا تھا۔

"اچھا جی' چیک بک تے ملنے دو۔ فیر جو کہو گے ملے گا؟" ابا نے اپنی آفر میں ذرا رد و بدل کیا تو حوالدار صاحب اور لیڈی کانسٹیبل نے ایک دوسرے کو مشورہ کرنے کے انداز سے دیکھا اور آنکھوں ہی آنکھوں میں او کے بھی کر دیا۔

چوڑو چوڑو' ام تو بیٹا ای عوام کی خدمت کے لیے اے' اور عوام کی خوشی کے لیے تو پہ بھی لینا پڑتا ہے۔" دونوں اب اٹھ کھڑے ہوئے تھے۔

حوالدار صاحب نے ناراض بیوی کی طرح ساتھ چھوڑنے سے پہلے ہی پینٹ کو اوپر کی طرف کھینچا تو ایسا کہ لمحہ بھر کے لیے خود بھی ٹخنوں کے ٹِل ہوگئے۔

"لیکن آپ اٹھ رہے ہیں کیوں؟"

"امارا ڈوٹی (ڈیوٹی) کی شپ ختم ہو گیا ہے ناں خو جی۔" حوالدار صاحب نے آنکھوں کا استعمال زبان سے زیادہ کیا تھا اور چندا کی ناسمجھی پر اپنا سا منہ لے کر شرمندگی سے مسکرانے لگے۔ "اور اوور ٹائم کرنا امارے محکمے کے خلاپ ہے۔" حوالدار صاحب نے رسٹ واچ کی طرف اشارہ کیا۔

"ام کل پر آئے گی خو جی۔" حوالدار صاحب کے لہجے میں چندا کو ایک ماں کی ممتا محسوس ہوئی۔ "کل جب ام آئے گی تو ایپ آئی آر بھی کاٹے گی اور کیس بھی بنائے گی۔"

"چنگا خیر رب رکھا۔" ابا نے الوداعی مصافحے کے طور پر ایسے ہاتھ بڑھایا جیسے چوٹی پکڑ رہے ہوں۔ اور عین اسی وقت جب بات کرنے کے ساتھ ساتھ حوالدار صاحب وغیرہ نیچے اتر رہے تھے اسی وقت ضمیر بھائی بھی اپنے لاؤنج میں سے گزر رہے تھے اور آخری بات سن کر جو بوکھلاہٹ ان پر سوار تھی لگتا تقریب ولیمہ میں کھانا شروع کرنے کا اعلان عین اس وقت ہوا ہو جب وہ قطار میں سب سے پیچھے تھے۔

☆ ☆ ☆

اور بھی چیزیں بہت سی سٹ چکی ہیں دل کے ساتھ یہ بتایا دوستوں نے عشق فرمانے کے بعد اس لیے کمرے کی اک اک چیز چیک کرتا ہوں میں اک تیرے آنے سے پہلے اک تیرے جانے کے بعد

حوالدار صاحب کے جاتے ہی ابا نے صوفوں پر رکھے کشن بھی ایک ایک کرکے ہلا جلا کر واقعی وہیں موجود ہونے کی یقین دہانی کروائی تھی۔ جانے کیوں انہیں لگتا تھا کہ چیک بک کے ساتھ ہی نجانے ان کا اور بھی کیا کچھ چوری ہوگیا ہو۔ اور پھر بدقسمتی سے محکمہ پولیس کی شہرت کچھ ایسی ہے کہ ابا کو تو ان دونوں پر بھی بلاوجہ کا شک ہو رہا تھا جیسے بے چینی اور بدحواسی تھی۔ اور یہ عالم صرف اوپر والے پورشن میں ہی برپا نہیں تھا بلکہ ان کی بات چیت کا آخری حصہ سن کر ضمیر انتہائی بوکھلاہٹ میں باقی ماندہ لوگوں کے پاس پہنچے تو وہ سب بھی پریشان ہوگئے۔

"کیا ہوا ضمیر بھائی۔۔۔ کوئی مریض پیچھے لگ گیا ہے کیا؟" علی نے دیکھا ناک پر پھسلتی عینک کو سنبھالتے انتہائی گھبراہٹ میں وہ ایسے لگ رہے تھے جیسے ان جیسے لوگ گھبراتے ہوئے لگتے ہیں۔

"مریض تو اب ہم سب بنیں گے۔ بس ذرا سا انتظار۔" ایک تو بوکھلاہٹ اوپر سے علی کا طرز خطابت ضمیر بھائی کا دل چاہا تھا کہ حوالدار صاحب کے سامنے علی کو ہدیہ کی رقم کے طور پر پیش کر آئیں۔

"نفسیاتی مریض تو ہم بن ہی چکے اب کیا جذباتی مریض بنیں گے؟"

"جو کچھ میں سن کر آرہا ہوں نا علی، تم لوگوں میں سے کوئی بھی سنتا تو بے ہوش ہو جاتا۔"

"ظاہر ہے ضمیر۔ اب ہر بندے کو تو گالیاں سننے کی عادت نہیں ہوتی نا۔" چینا نے بینگن کے قتلے کو روٹی میں لپیٹتے ہوئے منہ بنایا تو ضمیر بھائی کا بھی منہ بن گیا۔

"چینا۔ میں تمہارا شوہر ہوں۔"

"او اچھا ہوا یاد دلا دیا۔ یہ ذرا سالن گرم کرلاتا۔" چینا نے اپنی پلیٹ ان کی طرف بڑھائی تو وہ مزید غصہ کھا گئے۔

"میرا دماغ گرم ہو رہا ہے اور تمہیں کھانے کی پڑی ہے۔" ان کی بات پر یقیناً خالہ کو ترس آیا تھا اسی لیے وہ فوراً" اٹھیں اور ضمیر بھائی کو ہاتھ سے پکڑ کر اپنی ساتھ والی کرسی پر بیٹھا دیا۔

"ادھر آؤ۔۔۔ تم میرے ساتھ بیٹھو میاں۔" تب ضمیر بھائی کو خالہ پر بے حد پیار آیا تھا کہ بیوی نہ سہی ماں سی ماسی یعنی خالہ تو ہیں جو ان کا اتنا خیال رکھتی ہیں۔

"دیکھا چینا، خون کا رشتہ آخر خون کا ہی ہوتا ہے۔" فخر کے مارے وہ خمیر زدہ آٹے کی طرح پھول گئے تھے۔

"ارے چھوڑو بھی رشتوں شتے کو۔ یہ پلیٹ ذرا پکڑ کر رکھنا گرم ہو جائے۔" خالہ نے اپنی سالن کی پلیٹ گرم کرنے کی غرض سے ان کے سر پر رکھی تو چینا اور علی حیرت سے جبکہ ضمیر بھائی شدید ترین صدمے سے انہیں دیکھنے لگے۔

"خالہ۔ یہ۔۔۔" ضمیر بھائی نے بڑے دکھ سے انہیں دیکھا ان کا بس چلتا تو خالہ کو اسی وقت اس کرسی سے اتار دیتے جس پر وہ بڑے آرام سے ٹانگ پر ٹانگ چڑھائے بیٹھی تھیں لیکن ایسا ہرگز ممکن نہ تھا کیونکہ ان تینوں میں سے کسی ایک کو بھی کرسی سے اتارنا دور وہ تو خود ان کی موجودگی میں صرف جوتیں جرابیں ہی اتار سکتے تھے ان کے نہیں اپنے!

دوسرا آپشن وہ تھا جو عام طور پر ہمارے معاشرے کے مرد حضرات اپنی مردانگی دکھانے کے لیے استعمال کرتے ہیں لیکن ضمیر بھائی کے لیے مردانگی دکھانے کے لیے غصے میں گالی دینا ضروری نہیں تھا کیونکہ وہ جانتے تھے کہ گالی دینے والے مرد اور دگالی کرنے والے جانور میں سے اگر چار ٹانگوں کے فرق کو نکال دیا جائے تو دونوں کو باآسانی ایک ہی صف میں کھڑا کیا جاسکتا ہے۔ اسی لیے بس دکھ سے دیکھتے رہے۔

"مجھے پتا تھا ضمیر، تمہارے انتظار میں بیٹھے بیٹھے جو کھانا ٹھنڈا ہوا اسے چینا تو گرم کرنے کے لیے اٹھے گی

نہیں‘ سوچا تمہارا دماغ گرم ہے‘ اس پر ہی کرنوں۔“
ضمیر بھائی نے روہانسے انداز میں پلیٹ میز پر پٹخی تو عینک پھر کھسک کر نیچے آگئی۔ جسے انہوں نے کنڈی لگانے کے انداز میں اوپر کیا۔

”دھیان سے ضمیر بھائی‘ پلیٹ ٹوٹ گئی تو چینا آپی پورا سیٹ خریدنے نکل پڑیں گی۔“

”علی تم چینا اور ضمیر کی باتوں میں چپ رہو۔“

”ہاں کوئی چمچہ تھوڑی ٹوٹے گا‘ جو تمہیں اپنی برادری کی فکر ہو رہی ہو۔“ خالہ نے سامنے سے وار کیا مگر ضمیر بھائی کے بولنے سے علی کو خاموش رہنا پڑا کہ ضمیر بھائی کی حالت زیادہ سیریز معلوم ہوئی تھی۔

”واہ چینا‘ تمہیں پلیٹوں چمچوں کی تو پروا ہے‘ مگر میری نہیں ہے۔“

”اس لیے نا ضمیر کہ پلیٹوں اور چمچوں کو تو چینا جب چاہے اٹھا کر پھینک سکتی ہے۔“ علی فوراً ہی چینا کی بات کا مفہوم سمجھ کر مسکرانے لگا تھا تب ضمیر بھائی نے اسے یوں دیکھا جیسے مچھلی پانی سے منہ نکال کر سانس لیتی ہے۔ اور سگریٹ مسلنے کے انداز میں پاؤں رگڑنے لگے۔

”ضمیر تمہیں کچھ برا تو نہیں لگا؟ یا چینا نے کچھ غلط کہہ دیا؟“ ضمیر بھائی کی خاموشی سے چینا کو احساس ہوا تھا کہ کچھ غلط کر بیٹھی ہے اور تب ضمیر بھائی نے جن نظروں سے چینا کو دیکھا وہ اسے دیکھتے ہوئے کم اور دکھتے ہوئے زیادہ محسوس ہوئے۔

”میں تو حوالدار صاحب کے بارے میں بتانے آیا تھا مگر۔“ ضمیر بھائی نے پاکستانی روپے کی طرح بار بار گرتی عینک اتار کر اب ہاتھ میں پکڑی اور ایک تعزیتی نظر ان تینوں پر ڈالنے کے بعد مڑ کر اپنے کمرے کی طرف چلے گئے۔ ان کے قدموں کی تھکان بتاتی تھی کہ انہوں نے اپنی شادی شدہ زندگی سے یہ سبق سیکھا ہے کہ کبھی بھی بیویوں کو سبق سکھانے کی کوشش نہیں کرنی چاہیے۔

”علی۔ یہ ضمیر حوالدار صاحب کی کیا بات بتانے آیا تھا؟“ خالہ نے غصے میں سالن یوں ڈالا جیسے بیلچے میں سیمنٹ ڈال رہی ہوں۔ یہ ان کا ذاتی طریقہ تھا البتہ چینا ہمیشہ روٹی کا نوالہ توڑ کر اسے سموسے کی شکل میں دائیں بائیں اور آگے سے لپیٹ کر سالن سے متعارف کرواتی۔ جبکہ علی کا طریقہ واردات سب سے مختلف تھا وہ نوالے سے سالن کو یوں ڈھانپ کر اٹھاتا جیسے پولیس ایک دم چوروں پر چادر ڈالتی ہے۔

”میں حوالدار ہوں؟“ علی نے خالہ کو نوالہ منہ میں ڈال کر بے یقینی سے دیکھتے ہوئے پوچھا۔

”نہیں‘ تم تو حوالدار نہیں ہو۔“

”میں ضمیر بھائی ہوں؟“

”بالکل بھی نہیں۔ تم تو علی ہو۔“

”تو پھر مجھے کیا پتا خالہ‘ ان سے جا کر پوچھو نا۔“ علی کی طرف سے بیزاریت کا بھرپور مظاہرہ دیکھنے کے بعد اب خالہ چینا کی طرف متوجہ ہوئیں جو ہتھیلی پر ایسے چہرہ لٹکاتے ہوئے تھیں کہ لگتا چہرہ جان بوجھ کر ہتھیلی پر رکھا نہیں گیا بلکہ مکمل اتار کر ہی رکھ دیا ہے‘ بے سدھ‘ بے جان۔

”چینا یہ ضمیر ہمیں حوالدار کی کیا بات بتانے آیا تھا؟“

”چینا کو کیا پتا خالہ‘ چینا کوئی نجومی ہے کیا؟“

”ویسے آپی‘ آج تو ضمیر بھائی آپ کے شوہر کم اور اتحادی زیادہ لگ رہے ہیں۔“

”کیا مطلب؟“ چینا کو مختلف ویب سائٹس کی ٹرمز اینڈ کنڈیشنز کی طرح اس کی بات بالکل بھی پلے نہیں پڑی تھی اسی لیے نا سمجھی سے دیکھا۔

”مطلب یہ پیاری آپی کہ شوہروں کی کیا اوقات‘ اس طرح تو حکومت اپنے اتحادیوں کے ناراض ہو جانے سے اپ سیٹ ہو جاتی ہے؟“

”چینا نے ضمیر کی بات نہیں سنی۔“ چینا کے لفظوں سے افسوس پان فروش کے منہ کی پھوار کی طرح برس رہا تھا۔

”خیر ہے چینا‘ آج کل تو ویسے بھی کوئی ضمیر کی نہیں سنتا۔“

”نہیں خالہ‘ چینا کو بہت دکھ ہو رہا ہے۔“

"ارے اتنا ہی دکھ ہو رہا ہے تو جاؤ جا کر منالو۔" خالہ نے پکوڑوں کے ساتھ چٹنی کی طرح مفت مشورہ دیا۔ تو چینا چونکی کہ خود اس کو یہ خیال پہلے کیوں نہ آیا اور یہ بات تو وہ مانتی تھی کہ ضمیر ایک اچھا شوہر ہے اور ہر آدمی اتنا برا بھی نہیں ہوتا جتنا اس کی بیوی اسے سمجھتی ہے اور اچھا بھی نہیں ہوتا جتنا اس کی ماں اسے سمجھتی ہے۔ اسی لیے اسے ماں اور بیوی کی درمیانی نظروں سے دیکھتے ہوئے منانے کے طریقوں پر غور کرنے لگی۔

☆ ☆ ☆

ابا اپنے بیڈ پر چپ چاپ گم سم ٹیلیفون پر ہونے والی مدھر بات چیت یاد کر رہے تھے کہ چندا ان کے کمرے میں آئی اور انہیں یوں خاموش دیکھ کر گھبرا گئی۔

"ابا کیا بات ہے' کیا ہو رہا ہے آپ کے دانت میں درد؟"

"درد؟" وہ چونکے۔

"کیوں پتری' میں نے کوئی دوائی شوائی تے نئیں مانگی۔"

"نہیں وہ دراصل آپ بیٹھے ہیں نا اتنے چپ چاپ۔ اس لیے پوچھا۔" ابا کی سوچ جتنے چھوٹے چھوٹے قدم اٹھاتی وہ ان کے بیڈ پر ہی ایک کونے میں یوں بیٹھی کہ اگر بیڈ کو پاکستان کا نقشہ تصور کیا جاتا تو وہ کشمیر قرار پاتی۔

"نہیں۔ چپ تے نئیں تھا' بس ایویں ای اسے یاد کر رہا تھا۔" ابا کے ٹھنڈی آہ بھرنے پر وہ بے ساختہ ناک پر ہاتھ رکھنے پر مجبور ہوئی۔ اور پھر خود بھی اداس ہو گئی۔

"ہاں ابا۔ میں بھی اماں کو کرتی ہوں بہت یاد۔"

"او ہو پر میں تے تیری ماں کو بالکل یاد نئیں کر رہا تھا۔" وہ بدمزا ہوئے۔

"تو پھر کر رہے ہیں کس کی ماں کو یاد؟" اس کی یہ بے تکلفی کو ابا کو بالکل نہیں بھائی تھی جب ہی چہرے پر ٹریفک کی وہ بتی نظر آنے لگی جو ہر گاڑی کو وہیں رک جانے کا اشارہ دیتی ہے۔

"وہ ابا میرا مطلب تھا کہ آپ کر رہے ہیں اپنی اماں کو یاد؟"

"نئیں نئیں چپ کر' مجھے ایویں ای جذباتی کرنے کی کوششاں نہ کر۔" انہوں نے بیٹھے بٹھائے یوں پہلو بدلا جیسے توے پر روٹی کی سائیڈ بدلی گئی ہو۔ مکمل!

"او ہو تو پھر کیوں ہیں اتنے چپ؟"

"او پتری میں تے اپنی چیک بک کو یاد کر رہا تھا۔"

اصل بات کو ٹیکس کی طرح چھپا کر انہوں نے جواب دیا تو چندا کو کچھ سکون ملا۔

"فکر نہ کریں ابا۔ مل جائے گی ضرور ایک دن۔"

"اتنا یقین؟ کیوں تیرے نال اس کا سٹہ لگا ہوا ہے؟" ابا کو حیرت ہوئی تھی۔

"دراصل کیس چلا گیا ہے نا پولیس کے پاس اس لیے۔" لاپروائی سے کہتے ہوئے وہ اٹھی اور سامنے رکھے ڈریسنگ ٹیبل کی سامنے جا کھڑی ہوئی جہاں آئینے پر ابا نے کپڑا ڈالا ہوا تھا۔ اس نے کپڑا ایک طرف اٹھایا اور ہیئر برش پکڑا ہی تھا کہ ابا دوڑتے ہوئے آئے۔

"او پتری' اے کی کرنے لگی ہیں؟"

"بس ذرا میک کر رہی تھی بال۔"

"کیوں' ابھی کمرے میں ہنھوری آئی تھی؟" ابا کا بس نہیں چل رہا تھا کہ اسی ہمکنہ اور ممکنہ ہنھوری (آندھی) میں چندا کو بھی اڑا دیں جس نے شیشے کو بے لباس کر دیا تھا۔

"ویسے ہی ابا یہاں کھڑی تھی سوچا کر لوں اپنے بال ٹھیک۔" چندا نے منہ بسورا تو ابا کا بھی چہرے کے زاویے بگڑے اور تاثرات سے ایسا لگا جیسے کوئی سخت جان ڈبا کھول رہے ہوں' گردن کو جھٹکا دے کر انہوں نے دراز کھولا اور اس میں سے چند مرر نکال کر چندا کے سامنے رکھتے ہوئے بڑے آئینے کو ایک بار پھر پرانی دلہنوں کے چہرے کی طرح ڈھک دیا۔

"یہ پکڑ... تے اب اس فضول خرچی کی عادت کو

چھوڑو سے۔ ابا تیرا اب تک چیزیں سنبھالے۔"

"لیکن۔۔۔ میں نے کی ہے کون سی فضول خرچی؟"

"شاوا شے چڑی۔۔۔ اور تیرا چار انچ کا منہ تے اس شیشے میں وی نظر آجاتا ہے۔ فیر اپنا وڈا ایسٹروڈیڈ کا شیشہ استعمال کرنا فضول خرچی نئیں؟"

اور تب چندا کو اپنے ابا کی ذہنیت پر ایک بار پھر ترس سا آنے لگا تھا اور وہ سوچ رہی تھی کہ ابا کی اسی عادت نے انہیں انسان سے فرشتہ بننے سے بال بال بچایا ہوا ہے۔ اس کی خاموشی محسوس کرتے ہوئے ابا نے بات کا موضوع بدلا۔

"اچھا چل چھوڑ ان باتوں کو۔۔۔ صبح اس حوالدار نے آنا ہے خاص خاص چیزیں چھپادیں۔" چندا ایک تو پہلے ہی ان کی باتوں سے عاجز تھی یہ نیا حکم سنتے ہی جل ہی تو گئی۔

"اباوہ آرہے ہیں ہماری مدد کرنے اور آپ کررہے ہیں ان پر شک۔"

"بس ٹھیک ہے نہ کریں' خوش۔" ابا نے بادل ناخواستہ کہا تو چندا کمرے کے بیرونی دروازے کی طرف بڑھ گئی۔

"میں آپ ہی کردوں گا سب کش۔" آہستگی سے کہہ کر انہوں نے ایک بار پھر پہلے اطمینان بخش نظروں سے برقعہ پوش آئینے کی طرف دیکھا اور پھر چھوٹے آئینے کو اخبار میں پیسٹ کر دراز میں رکھ دیا۔

☼ ☼ ☼

وہ بھی دن تھے دل کہتا تھا یوں آر اونلی مائن
سارا سارا دن کرتے تھے اک دوجے کو جوائن
ہوئے نکاح نامے پر جھٹ پٹ پھر دونوں کے سائن
کچھ عرصہ تو گزرا کہتے ایوری تھنگ از فائن
پھر آئی اس پریم کہانی پر تیا ڈیڈ لائن
اب وہ مجھ کو جن کہتی ہے اور میں اس کو ڈائن

چینا اپنے کمرے میں آئی تو ضمیر بھائی منہ لٹکائے بیٹھے تھے' ناراضی کا عالم یہ تھا کہ دروازہ کھلنے اور بند ہونے کے باوجود آواز پر سر تک اٹھانا گوارا کیا اور نہ ہی تنہائی کا فائدہ اٹھاتے ہوئے چینا کو پیار بھری نظروں سے دیکھتے ہوئے رومانٹک ہونے کی کوشش کی' ورنہ تو بے چارے موقعے کی تلاش میں ہی رہتے' مگر جب تک علی اور خصوصاً" خالہ سو نہ جاتیں' وہ چینا کے ساتھ ہوتے ہوئے بھی خود کو ایک ٹانگ پر کھڑا ہی محسوس کرتے اور مکمل اطمینان بھری مسکراہٹ اور شوخیاں خالہ کے دریائے ٹیمز کو مات دیتے خراٹوں کی آواز کے ساتھ ہی ابھرتیں۔ سیدھے سادھے ضمیر بھائی جب اپنی عینک اتار کر چینا سے آنکھیں چار کرتے ہوئے اظہار محبت کرتے تو چینا کو لگتا یہ منت آمیز لہجے میں وہ اس سے جواباً" محبت نہیں بلکہ فانٹا کی ٹافیاں مانگ رہے ہیں۔ اسے لگتا ضمیر بھائی نے پانچ سال کو ایجوکیشن میں رہ کر ڈاکٹری نہیں پڑھی بلکہ چائے پینے کے بہانے کینٹین میں ٹیبل پر رکھی کسی کی ڈگری اٹھا لائے ہیں۔ کیوں نہ یہ تو چینا کو پتا تھا کہ آج کل کی نسل یونیورسٹی سے اور کچھ حاصل کرے نہ کرے اظہار محبت کے ایک سو ایک طریقے ضرور سیکھ کر نکلتی ہے۔ اسی لیے تو ہر ایک سے ہر دو دن بعد سچا پیار ہوجانے کی صورت میں محبت کا اظہار ایسے کرتے ہیں جیسے لڑکیاں گھر کے کام کاج کرتی ہیں۔۔۔ روانی سے اپنی عادت سمجھ کر!

چینا نے انہیں یوں ابھی تک سر جھکائے دیکھا تو مخاطب کرنے کے بجائے سب سے پہلے اپنے موبائل پر ہی ایک خوب صورت اور محبت بھرا کلاسیک نغمہ لگایا جس کے نتیجے میں اسے یقین تھا کہ ضمیر بھائی ضرور اس کی طرف متوجہ ہوں گے مگر پورا ایک بول سننے کے بعد بھی جب چینا نے ان کی آنکھوں میں پیار کو سیلابی پانی میں گاڑیوں کی طرح ہچکولے لیتا نہ دیکھا تو ہلکی ہلکی آواز میں خود بھی گنگنانے کے ساتھ ساتھ بال کھول کر ہلکا ہلکا سا میک اپ کرنے لگی' چیزوں کو رکھنے اور اٹھانے کی آوازیں وہ جان بوجھ کر انہیں متوجہ کرنے کے لیے پیدا کررہی تھی' تاکہ کسی طریقے اسے سوری نہ کہنا پڑے اور وہ خود ہی دل اور جذبات کے ہاتھوں

اس کی طرف کھنچے چلے آئیں، لیکن جب گانے کے آخری بول کے شروع ہونے تک بھی وہ اسی طرح بیٹھے رہے تو چینا کو احساس ہوا کہ اس دفعہ ناراضی کچھ زیادہ ہی سخت قسم کی ہے ورنہ تو ضمیر بھائی ناراض ہوتے تو تھے مگر ناراض رہتے نہیں تھے کیوں کہ ان کا شمار دنیا کے عقل مند مردوں میں ہوتا تھا جو اپنی ساری کمائی بیوی کی ہتھیلی پر لا کر رکھتے اور پھر بیوی سے اپنا جیب خرچ طلب کیا کرتے اور اس کے دیے ہوئے جیب خرچ میں ہی گزارا کرتے۔ ایسی صورت حال میں بھلا ناراضی کا سوال کیسے پیدا ہوتا یہ الگ بات ہے کہ کچھ "پوشیدہ" زن مرید حضرات ایسے عقل مند شوہروں کو عقل بند کہہ کر اپنا غم غلط کیا کرتے۔

اور بالآخر چینا کے صبر کا پیمانہ لبریز ہو گیا، ہلکے ہلکے میک اپ، بالوں کو خوب صورت و دلکش انداز میں کھولنے، مسحور کن میوزک کے بعد آخری کوشش کے طور پر اس نے ضمیر کے پسندیدہ پرفیوم کا اسپرے اس شدت سے کیا جیسے محکمہ زراعت کے اہلکار سنڈی مار اسپرے کرتے ہیں مگر اس کے باوجود ضمیر بھائی جس طرح پہلے اس کی مخالف سمت میں سر جھکا کر بیٹھے تھے ویسے ہی بیٹھے رہے تو زندگی میں پہلی مرتبہ چینا نے سوچا کہ آخر غلطی چونکہ اس کی تھی اس لیے اسے ہی بات چیت میں پہل کرنی چاہیے اور یا تو وہ پہلے ضمیر سے بحث کرے کہ غلطی تو اس کی نہیں تھی مگر پھر بھی وہ سوری کر رہی ہے اور یا پھر وہ سارا ملبہ ضمیر پر ڈال کر اسے ناراض کرے اور تازہ تازہ سوری کرے کہ اتنی دیر سے سر جھکا کر بیٹھا ناراض ناراض سا ضمیر کو دیکھ چینا کو کچھ اچھا محسوس نہیں ہو رہا تھا جب ہی بڑی ادائے دلبرانہ کے ساتھ خود کو نازک اندام حسینہ خیال کرتے ہوئے بڑی ہی محبت سے آنکھوں کو خمار آلود بنا کر ہونٹوں کو دو سالہ بچی کی "پونی" کی شکل دینے کے بعد انگلیوں میں پیار کی بجلی بھری اور ضمیر کے بالوں میں پھیرنے لگی اس وقت وہ صوفے پر بیٹھے ضمیر کے اس قدر قریب کھڑی تھی کہ لگتا وہ کوئی سرکاری عمارت اور ضمیر دھرنا دیے بیٹھے مظاہرین میں سے ایک ہیں۔

اور اس وقت چینا کی حیرت کی انتہا نہ رہی جب ضمیر بھائی کا سر ایک جھٹکے سے نیچے گرا اور پھر وہ آنکھیں صاف کرتے ہوئے اپنے چاروں طرف دیکھتے ہوئے پائے گئے۔

"ضمیر... تم سو رہے تھے؟" چینا جو اتنی دیر سے اسے اپنی طرف متوجہ کرنے کے حربے آزما رہی تھی۔ اس کی سابقہ خوابیدہ حالت کا پتا چلنے پر سخت غصے میں تھی جبکہ ضمیر بھائی کمرے میں پھیلی مسحور کن خوشبو، میک اپ سے کھلے چہرے اور بریک ٹائم میں بکھرے اسکول کے بچوں کی طرح کے بالوں کو دیکھتے ہوئے اس سے پہلے کہ بے وقت رومانٹک ہونے کی کوشش کرتے، چینا نے پھر تصدیق چاہی۔

"ضمیر... اس سے پہلے کہ چینا کے دل کا دماغ خراب ہو جائے فوراً بتاؤ کہ تم سو رہے تھے نا؟"

"ہاں... وہ... دراصل آنکھ لگ گئی... تھی میری۔" انہوں نے بمشکل خود کو رومانٹک ہونے سے روکتے ہوئے چینا کے مزاج کے مطابق جواب دیا۔

ویسے بھی کامیاب ازدواجی زندگی کا بہترین اصول چینا کی نظر میں یہ تھا کہ بیوی کے موڈ کو دیکھ کر بات کی جائے اور ان تمام باتوں سے پرہیز برتا جائے جن سے گھر کی رونق مدہم ہونے یعنی بیگم کے موڈ خراب ہونے کا خدشہ ہو۔

"یعنی تم واقعی..." چینا کو اتنی دیر کی جانے والی جدوجہد کے ضائع ہونے کا دکھ تھا۔

"ہاں... میں ذرا..."

"چپ ہو جاؤ ضمیر... چپ ہو جاؤ" کاش چینا تمہیں سویا ہوا نصیب کہہ سکتی۔" وہ واپس جانے کے لیے مڑی ہی تھی کہ ضمیر بھائی جھٹکے سے اٹھ کر اس کے سامنے کھڑے ہو گئے۔

"آج کے بعد کبھی تمہیں بغیر بتائے یوں لمحہ بھر کے لیے بھی نہیں سوؤں گا۔"

"خود سوچو... اگر چینا اس طرح اتنی دیر خاموش، سر جھکا کر بیٹھتی تو تم کیا کرتے؟"

چاہیے۔"

جبکہ دوسری طرف ابا سمجھ چکے تھے کہ اگر اب بھی پیسے ارسال نہ کیے گئے تو معاملہ بگڑ سکتا ہے جب ہی پرسوچ انداز میں یہاں وہاں ٹہلنے لگے۔

☼ ☼ ☼

غیبت اور مونگ پھلی دو ایسی چیزیں ہیں جنہیں شروع کر دو تو سمجھ ہی نہیں آتا کہ ختم کہاں پر کب اور کیسے کریں اور خصوصاً" غیبت میں تو (اللہ معاف کرے) وہ خوشی محسوس ہوتی ہے جو پرانے کپڑوں کی جیب سے اچانک ہزار کا نوٹ ملنے پر بھی نہیں ہوتی ہوگی ایسا ہلکا پھلکا پن لگنے لگتا ہے کہ کیا مثال اور جس بندے کو شریک غیبت کیا گیا ہو وہی اس وقت سب سے قریبی اور مخلص رشتے دار لگنے لگتا ہے۔ وہ بھی اس دور میں جب لوگ معمولی بات پر صدیوں پرانا رشتہ توڑ دیتے ہیں اور گلی محلے میں بچے تک تالیاں بجا کر اعلان کرتے نظر آتے ہیں کہ "مونگ پھلی میں دانہ نہیں ہم تمہارے نانا نہیں" اب کوئی پوچھے کہ بھلا نانا نے بچوں کو وزیر اطلاعات کیوں رکھا خود ہی بتا دیتے" لیکن اس طرح جو بات کئی اشخاص کے منہ اور کانوں سے ہوتی ہوئی پہنچے وہ زیادہ طویل' دلچسپ اور چٹخارے دار ہوتی ہے اور اس وقت چینا اور خالہ بھی کچن میں کھڑی جب اسی طرح کے چٹخارے لیتی کچھ تھک سی گئیں تو اپنے اپنے کمروں کی جانب بڑھنے لگیں' لیکن ایک دم سے ہی خالہ کو جو اپنے پاؤں کے ساتھ کاکروچ نظر آیا تو چیخنے کے ساتھ یوں اچھلنے لگیں جیسے ٹی ٹوئنٹی میں چھکا لگا ہو۔ ان کے چیخنے کی آواز کانوں میں پڑی ہی چینا بھی وہیں پاؤں جما کر آنکھیں بند کیے چیخنے لگی یہی نہیں بلکہ سیڑھیوں سے نیچے آتی چندا بھی ان کے ساتھ شامل ہوگئی اظہار یکجہتی کی اس مثال نے علی اور ضمیر بھائی کو بھی کمروں سے نکال باہر کیا اور اب وہ حیرت سے انہیں دیکھتے ہوئے پریشانی سے پہلے ایک دوسرے کی طرف متوجہ ہوئے پھر علی چندا کو خلاف توقع وہاں دیکھ کر بولا۔

"تم یہاں ہمارے پورشن میں؟ اور اس وقت؟ چیخ کیوں رہی تھیں؟"

"پتا نہیں کیوں چیخ رہی تھی میں؟ شاید دیکھ کر ان دونوں کو۔" دونوں ہاتھ منہ سے ہٹا کر وہ بولی۔

"نہیں پتا؟ کیوں تم آٹومیٹک ہو جو خود ہی چیخنے لگیں؟"

"چینا تمہیں کیا ہوا ہے؟" ضمیر بھائی نے آنکھوں میں سرمے کی طرح غصہ بھر کر پوچھا مگر چینا انہیں یقینی طور پر گھر داماد خیال کر چکی تھی اسی لیے اہمیت نہ دیتے ہوئے کندھے اچکا دیے۔

"چینا کو تو کچھ نہیں ہوا چینا تو بس خالہ کو دیکھ کر اس لیے چیخی کہ وہ خود کو اکیلا نہ سمجھیں۔"

"اوہو تو خالہ بتا بھی دو آخر ہوا کیا تھا؟" ضمیر بھائی زچ ہوگئے تھے۔

"وہ... دراصل نا کچن میں کاکروچ تھا۔" خالہ نے لالٹین کی طرح منہ لٹکایا۔

"ویسے میں ڈرتی تو نہیں ہوں مگر پتا نہیں کیوں... چیخیں نہیں رکتیں۔"

"میرے ابا کہتے ہیں کہ کاکروچ ہوتے ہیں اپنے قوم کے سیاستدان۔" خالہ کے چپ ہونے پر چندا نے بات شروع کی تو سب کے چہرے حیرت سے سکڑ سے گئے۔

"ماننے والی بات ہے... سیاستدان ہی ہوں گے تب ہی تو رات کے اندھیرے میں نکلتے ہیں اور خون تو ان کا ہوتا ہی سفید ہے۔" علی نے فوراً" سے چندا کی بات پر تسلیم کی مہر لگائی تو چینا کو اس کا انداز کچھ اچھا نہ لگا۔ "یعنی تمہارے ابا بھی کبھی عید شب برات پر صحیح بات کر لیتے ہیں۔"

"ہی... اس کے ابا تو ہمیشہ صحیح بات ہی کرتے ہیں۔" علی نے چاہا کہ آج چینا خاموش رہے مگر اس کا نام چینا تھا جو اس وقت علی کا جلیبی کی رال بنتا بالکل برداشت نہیں کر پا رہی تھی۔

"اچھا ایک بات بتاؤ چندا' کیا تمہارے ابا کو آج بھی چیزیں چوری ہونے کا دورہ پڑا ہے؟"

"میں تو فورا" سے پہلے تمہاری نبض چیک کرتا کہ چینا اور وہ بھی سر جھکائے اور پھر خاموش ہے۔!" ضمیر بھائی نے پیشہ ورانہ جواب دیا تو چینا ان کی ذہانت پر واری صدقے ہونے لگی۔

"کاش چینا تمہیں مائی جانو کہہ سکتی۔"

کہہ دو جو بھی من میں آئے

ایسا نہ ہو خامشی میں

سننے والا بھی کھو جائے۔" ضمیر بھائی کے گانے کا انداز ایسا تھا کہ چینا ان کے گانے سے زیادہ گا کر دکھانے پر زیادہ فدا ہو رہی تھی اور خود کو دنیا کی خوش نصیب بیوی تصور کر رہی تھی۔ ویسے بھی اگر میاں بیوی دونوں ہی عقل سے پیدل ہوں تو زندگی کی گاڑی بہت سکون سے منزل مقصود تک پہنچ جاتی ہے۔ مسئلہ کھڑا ہوتا ہے تب جب دونوں میں سے کسی ایک کی عقل ہوش میں آنے لگے۔

☼ ☼ ☼

کون کہتا ہے کہ خون صرف مچھر چوستے ہیں حالانکہ یہ خوبی تو منہگائی کے علاوہ کچھ رشتے داروں میں بھی پائی جاتی ہے۔ یہ رشتے داروں کی وہی نایاب قسم ہوتی ہے جو ہر اچھی بات میں سے بھی کوئی نہ کوئی منفی پہلو ڈھونڈ لینے کے ایسے ماہر ہوتے ہیں جیسے صاف چنے ہوئے چالوں میں سے کنکر نکال لانے والے کوئی ایسا شخص جو غلطی سے آپ کی تعریف ان کی موجودگی میں کردے تو وہاں یہ رشتے دار کے بجائے آپ کی خامیوں کے اشتہار کے طور پر ظاہر ہوتے ہیں اور کچھ اس طریقے سے ظاہر ہوتے ہیں کہ بھول چوک سے تعریف کردینے والا بندہ اپنی ہی لفظوں کو اس نظر سے دیکھتا ہے جس نظر سے ولن ہیروئن کو دیکھتا ہے۔ سو علی نے بھی آج اپنے ان ہی رشتے داروں جو ساتھ والے کمرے میں ہونے کی وجہ سے اس کے قریبی رشتے داروں میں شامل تھے کی وجہ سے ابا سے دو ٹوک بات کرنے کا فیصلہ کیا اور اس کی نسوانی آواز میں چیختی یہ خفگی فون کے اس پار اور اس کے کمرے کی چھت کو اپنا فرش بنائے ابا نے بھی محسوس کرلیا اور بولے۔

"سرکار اج تے کش نراض لگ رہے ہو۔ خیر تے ہے نا؟"

"خیر۔؟ آج تک فون میں ایک کارڈ تک تو ڈلوا کر نہیں دیا اور وعدہ کیا تھا مالی امداد کا' ہونہہ۔" علی کا خیال تھا (جو کہ خام خیالی تھا) کہ ابا اس کی باتوں میں آجائیں گے' مگر دوسری طرف بھی ابا تھے۔ بڑی معصومیت سے بولے۔

"فون وچ کارڈ وی ڈلتا ہے؟"

"نہیں پانی ڈلتا ہے۔" علی نے جل کر کہا۔

"او نہ جی میاق نہ کرو۔" ابا نے ہولناک سا قہقہہ لگا کر علی کے تاثرات دردناک کردیے۔

"مذاق تو آپ نے بنالیا ہے میرے بھائی کی زندگی

کا۔ "علی کے لہجے اور انداز میں "شوہرانہ ٹچ" نمایاں تھا۔

"لوگ ہاتھوں میں نوٹ لیے کھڑے ہیں' لیکن میں آپ کے انتظار میں ہوں۔" علی کی یہ بات سن کر ابا تھالی کے بینگن کی طرح یہاں وہاں لڑھکتے پائے گئے۔

"ہائے اوئے' کی کہہ دتا ای" ابا عمر کے جس دور سے گزر رہے تھے اس میں صنف مخالف کی طرف سے یوں توجہ ملنا ہی دل میں کھلبلی مچا دیتا ہے سو ابا کے دل میں ہوتی گدگدیاں بھی حقیقی ہی تھیں۔

"بس فیر میں آپ کو کش دن میں پیسے پہنچاتا ہوں.... یہ میں نے آپ کو زبان دتی۔"

"کیا یہ ایک مرد کی زبان ہے؟" علی نے آواز کو مزید لچکایا تو ابا کا بس نہیں چل رہا تھا کہ اس کے سامنے اپنا آپ گروی رکھ آئیں۔

"مرد کی زبان؟" چند لمحے رک کر انہوں نے یقین دہانی کی پھر بولے۔

"آہو.... شک تے مجھے وی یہی ہے۔" "بس آخری چانس دیتے ہوئے علی نے فون کھٹاک سے بند کیا اور بالوں میں انگلیاں پھنسا کر خود کلام ہوا۔

"توبہ توبہ چلو ہمارا تو حق بنتا ہے کہ عمر ایسی ہے مگر کم از کم اس عمر میں بندے کو اتنا بھی ٹھرکی نہیں ہونا"

"وہ ابا ہیں میرے اور بڑے ہیں آپ سے۔" چندا کو برا لگا تھا۔

"ارے تو چینا نے کب کہا کہ وہ تمہاری اماں ہیں اور وہ بھی اس سے چھوٹی۔" خالہ بھی میدان میں اتریں۔

"ویسے تمہارے ابا کی عمر کیا ہے؟" چندا کو واپس جاتے دیکھ کر ضمیر بھائی نے سوال کیا۔

"وہی جو میری ہے۔"

"یعنی تم اور تمہارے ابا دونوں جڑواں ہو؟" ضمیر بھائی نے حیرت کے سمندر میں گرنے سے خود کو بمشکل روکا اسی دوران چندا نے بھی وضاحت کی۔

"دراصل جس دن میں ہوئی تھی پیدا' اسی دن تو وہ بنے تھے ابا۔" چندا کی بات کو علی مکمل طریقے سے سمجھ گیا تھا۔

"یعنی تمہارے دادا کے بیٹے' اماں کے شوہر اور ابا کی عمریں الگ الگ ہیں؟"

"علی....؟" چندا نے اسے سکتے کے سے انداز میں دیکھا اور پھر مسکرانے لگی۔

"ویسے لگتا نہیں ہے کہ تم اتنے ذہین ہو۔" علی کو لگا جیسے اس بات سے چندا کے ذہن میں تبدیلی آ نہیں رہی تھی بلکہ تبدیلی آ گئی تھی۔

"اچھا ویسے دادا کے بیٹے' اماں کے شوہر اور تمہارے ابا میں سے بڑا کون ہے؟" خالہ نے یہاں وہاں دیکھ کر تفتیشی انداز میں پوچھا تو اس کی جگہ چینا بول پڑی۔

"دادا کے بیٹے ہے نا۔"

"جی ہاں' کیوں کہ میری دادی کو نہیں پسند تھی کچی چیزیں' اس لیے بیٹے کی شادی بھی بڑی ہی پکی عمر میں کی۔"

"جن مردوں کی شادیاں اتنی پکی عمر میں ہوتی ہوں وہ بڑے بڑے اتنے پک چکے ہوتے ہیں کہ شادی کے بعد پڑے پڑے سڑنے لگتے ہیں۔" چینا نے بھڑاس نکالی تو خالہ کو زبردستی ہی شرم آ گئی۔

"بس اسی لیے تو میں بھی شادی نہیں کر رہی۔"

"ارے خالہ.... شادی کوئی بچوں کا کھیل نہیں ہے۔" ضمیر بھائی نے دزدیدہ نظروں سے چینا کو دیکھا اور مخاطب خالہ کو کیا۔

"بچوں کا کھیل نہیں ہے اسی لیے تو شادی نہیں کر رہی بلکہ اپنے بڑے ہونے کا انتظار کر رہی ہوں۔" خالہ نے اب تک خود کو بچہ کہا اور سمجھا تو وہ سب رات کے اس پہر یہ صدمہ نہ جھیلتے ہوئے چپ سے ہو گئے اور اپنے اپنے کمروں میں جاتے ہوئے وہ چندا سے یہ تو پوچھنا بھول ہی گئے تھے کہ رات کے اس پہر وہ نیچے ان کے پورشن میں کیوں آئی تھی اور ان کے اپنے کمروں میں جانے کے بعد بھی وہیں کیوں کھڑی تھی۔

(باقی آئندہ شمارے میں ملاحظہ فرمائیں)